مرزا غلام قادیانی کے دس کفریات پر مشتمل فاضل ہند کی شہرہ آفاق تصنیف

# قادیانی کذاب

المعروف

# السوء والعقاب


اعلیٰحضرت الشاہ امام احمد رضا خان بریلوی علیہ الرحمۃ

تسہیل وتخریج

مفتی سید مبشر رضا قادری

منتظم اعلیٰ ختم نبوت فورم





نام کتاب ............. قادیانی کذاب

مصنف ............. اعلیٰحضرت الشاہ امام احمد رضا خان بریلوی علیہ الرحمۃ

تسہیل وتخریج از ............. مفتی سید مبشر رضا قادری

طبع اول ............. 6 جمادی الاول 1440ھ/12 جنوری 2019ء

تعداد ............. 1100

قیمت .............

www.khatmenbuwat.org


## ضروری گزارش

یہ کتاب اور ہمارے ادارہ کی دیگر کتب خریدنے کے لیے آپ کے شہر میں ہمارے نمائندگان موجود ہیں آپ دیئے گئے نمبر پر فون کر کے تفصیلات حاصل کر سکتے ہیں۔ آپ دین کے ایک دردمند مسلمان ہیں اسی درد کے ساتھ آپ سے التماس کی جاتی ہے کہ کتاب کو زیادہ سے زیادہ خرید کر اپنے علاقہ کے قادیانیوں اور دیگر ایسے نوجوانوں میں فری تقسیم کریں جو قادیانیت کی طرف مائل ہیں۔ 0324-1145131

# اَنَا خَاتَمُ النَّبِیّین

میں آخری نبی ہوں



# لَا نَبِیَّ بَعدِی

میرے بعد کوئی نبی نہیں

# فہرس








میں اس ادنا کاوش کا ثواب اپنی والدہ مرحومہ کی روح کو
ایصال کرتا ہوں اللہ پاک والدہ مرحومہ مغفورہ کو جنت
الفردوس میں سیدہ کائنات بتولِ جنت حضرت فاطمۃ
الزھراء رضی اللہ عنہا کے ساتھ اعلیٰ مقام عطا فرمائے آمین
ختم نبوت کے تمام مجاھدین کو اللہ پاک دین و دنیا کی
بھلائیاں عطا فرمائے آمین

کتاب میں کسی بھی قسم کی غلطی پائیں تو ہمیں لازمی مطلع کریں تا کہ آئندہ ایڈیشن میں تصحیح کی جائے۔







برصغیر پاک وہند میں جب انگریز اپنا جڑیں مضبوط کر چکا تو ملکہ وکٹوریا کے جاسوسوں نے انگریز حکومت کو اس خطہ پر مستحکم کرنے کے لیے ایک رپورٹ تیار کی جس سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ مرزا غلام قادیانی انگریزوں نے اپنی سرپرستی میں اسلام کے مدمقابل ایک نئے دین کے لیے کھڑا کیا تھا:

"یہاں کے باشندوں کی ایک بہت بڑی اکثریت پیری مریدی کے رجحانات کی حامل ہے۔ اگر اس وقت ہم کسی ایسے غدار کو ڈھونڈنے میں کامیاب ہو جائیں جو ظلی نبوت کا دعوی کرنے کو تیار ہو جائے تو اس کے اس کے حلقہ نبوت میں ہزاروں لوگ جوق در جوق شامل ہو جائیں گے، لیکن مسلمانوں میں اس قسم کے دعویٰ کے لیے کسی کو تیار کرنا ہی بنیادی کام ہے۔ یہ مشکل حل ہو جائے تو اس کی نبوت کو حکومت کے زیر سایہ پروان چڑھایا جا سکتا ہے۔ ہم اس سے پہلے برصغیر کی تمام حکومتوں کو غدار تلاش کرنے کی حکمت عملی سے شکست دے چکے ہیں۔ وہ مرحلہ اور تھا۔ اس وقت فوجی نقطہ نظر سے غداروں کی تلاش کی گئی تھی، لیکن اب جبکہ ہم برصغیر کے چپہ چپہ پر حکمران ہو چکے ہیں اور ہر طرف امن وامان بھی بحال ہو گیا ہے تو ان حالات میں ہمیں کسی



لیے منصوبے پر عمل کرنا چاہیے جو یہاں کے باشندوں کے داخلی انتشار کا باعث ہو۔"

(عبدالرشید ارشد: بیس بڑے مسلمان صفحہ 6)

یہ رپورٹ ہمیں بتاتی ہے کہ دین اسلام کے شیرازہ کو بکھیرنے کے لیے انگریزوں نے کتنی محنت شاقہ سے کام لیا، اس رپورٹ پر کام کیا گیا اور قادیان سے مرزا غلام قادیانی اور ایران سے بہاء اللہ ایرانی کو چنا گیا جن سے نبوت کے دعوے کروائے گئے۔

مرزا غلام قادیانی انگریز سرکار کی سرپرستی میں کتابیں لکھتا ہے جس میں قرآن وحدیث کی نئی نئی تشریحات پیش کرتا ہے حکم صریح کو پس پشت ڈال کر اس میں تاویلات کرتا ہے اور یہ سب کچھ وہ انگریز سرکار کے کہنے پر کرتا ہے۔

## انگریز کا خود کاشتہ پودا

مرزا غلام قادیانی خود قبول کرتا ہے کہ وہ انگریز کا خود کاشتہ پودہ ہے:

"وہ تمام جانفشانیاں پچاس سالہ میرے والد مرحوم میرزا غلام مرتضیٰ اور میرے حقیقی بھائی مرزا غلام قادر مرحوم کی جن کا تذکرہ سرکاری چٹھیات اور سر لیپل گرفن کی کتاب تاریخ رئیسان پنجاب میں ہے اور نیز میری قلم کی وہ خدمات جو میری اٹھارہ سال کی تالیفات سے ظاہر ہیں۔ سب کی سب ضائع اور برباد نہ جائیں اور خدانخواستہ سرکار انگریزی اپنے ایک قدیم وفادار اور خیر خواہ خاندان کی نسبت کوئی تکدّر خاطر اپنے دل میں پیدا کرے۔ اس بات کا علاج تو غیر ممکن ہے کہ ایسے لوگوں کا منہ بند کیا جائے جو اختلاف مذہبی کی وجہ سے یا نفسانی حسد اور بغض اور کسی ذاتی غرض کے سبب سے جھوٹی مخبری پر کمر بستہ ہو جاتے ہیں صرف یہ التماس ہے کہ سرکار دولت مدار ایسے خاندان کی نسبت جس کو پچا ۵۰ س برس کے متواتر تجربہ سے ایک وفادار جان نثار خاندان ثابت کر چکی ہے اور جس کی نسبت گورنمنٹ عالیہ کے معزز حُکام نے ہمیشہ مستحکم رائے سے اپنی چٹھیات میں یہ گواہی دی ہے کہ وہ قدیم سے سرکار انگریزی کے پکے خیر خواہ اور خدمت

گذار ہیں۔اس خود کاشتہ پودہ کی نسبت نہایت حزم اور احتیاط اور تحقیق اور توجہ سے کام لے۔"

(روحانی خزائن جلد13 کتاب البریہ صفحہ350،349) سکین نمبر 1 صفحہ نمبر 61,62 پر دیکھئے

## ملکہ وکٹوریا کی چاپلوسی

"اے ملکہ معظمہ تیرے وہ پاک ارادے ہیں جو آسمانی مدد کو اپنی طرف کھینچ رہے ہیں اور تیری نیک نیتی کی کشش ہے جس سے آسمان رحمت کے ساتھ زمین کی طرف جھکتا جاتا ہے اس لئے تیرے عہد سلطنت کے سوا اور کوئی بھی عہد سلطنت ایسا نہیں ہے جو مسیح موعود کے ظہور کے لئے موزوں ہو۔سو خدا نے تیرے نورانی عہد میں آسمان سے ایک نور نازل کیا کیونکہ نور نور کو اپنی طرف کھینچتا اور تاریکی تاریکی کو کھینچتی ہے اے مبارک اور با اقبال ملکہء زمان جن کتابوں میں مسیح موعود کا آنا لکھا ہے ان کتابوں میں صریح تیرے پُر امن عہد کی طرف اشارات پائے جاتے ہیں"

(روحانی خزائن، جلد15 ستارہ قیصرہ: صفحہ 117) سکین نمبر 2 صفحہ نمبر 63 پر دیکھئے

"میں اس کا شکر کرتا ہوں کہ اس نے مجھے ایک ایسی گورنمنٹ کے سایہ رحمت کے نیچے جگہ دی جس کے زیر سایہ میں بڑی آزادی سے اپنا کام نصیحت اور وعظ کا ادا کر رہا ہوں۔ اگر چہ اس محسن گورنمنٹ کا ہر ایک پر رعایا میں سے شکر واجب ہے مگر میں خیال کرتا ہوں کہ مجھ پر سب سے زیادہ واجب ہے کیونکہ یہ میرے اعلیٰ مقاصد جو جناب قیصرہ ہند کی حکومت کے سایہ کے نیچے انجام پذیر ہو رہے ہیں ہر گز ممکن نہ تھا کہ وہ کسی اور گورنمنٹ کے زیر سایہ انجام پذیر ہو سکتے۔اگر چہ وہ کوئی اسلامی گورنمنٹ ہی ہوتی۔"

(روحانی خزائن، 12 تحفہ قیصریہ: صفحہ 283،284) سکین نمبر 3 صفحہ نمبر 64,65 پر دیکھئے

"جو عالی جناب قیصرہ ہند ملکہ معظمہ والی انگلستان و ہند دام اقبالہا بالقابہا کے حضور میں بتقریب جلسہ جوبلی شصت سالہ بطور مبارکباد پیش کیا گیا ہے۔ مبارک! مبارک!!



مبارک!!!اس خدا کا شکر ہے جس نے آج ہمیں یہ عظیم الشان خوشی کا دن دکھلایا کہ ہم نے اپنی ملکہ معظمہ قیصرہ ہند و انگلستان کی شصت سالہ جوبلی کو دیکھا۔جس قدر اس دن کے آنے سے مسرت ہوئی کون اس کو اندازہ کر سکتا ہے؟ ہماری محسنہ قیصرہ مبارکہ کو ہماری طرف سے خوشی اور شکر سے بھری ہوئی مبارکباد پہنچے۔خدا ملکہ معظمہ کو ہمیشہ خوشی سے رکھے!"

(روحانی خزائن، جلد12 تحفہ قیصریہ: صفحہ 253،254) سکین نمبر 4 صفحہ نمبر 66,67 پر دیکھئے

یہ تمام تحاریر بتاتی ہیں کہ مرزا غلام قادیانی نے اپنے آقا انگریز سرکار اور بالخصوص ملکہ وکٹوریہ کی شان میں جو قصیدے گائے ہیں یہ صرف اور صرف اسلام دشمنی کی بنا پر تھا اور آپ یہ بھی تو دیکھیں کہ اسلام ہمیں بتاتا ہے کہ یہود و نصاریٰ تمہارے کھلے دشمن ہیں مگر مرزا غلام قادیانی جو اسلام کا لبادہ اوڑھ کر اپنے آپ کو اسلام کا داعی و مصلح کے طور پر پیش کرتا ہے وہ جب ان یہود و نصاریٰ کی چاپلوسی کرے گا اور ان کی گود میں بیٹھے گا تو اس کا کھڑے کیے گئے مذہب قادیانیت کے خلیفے کس طرح ان انگریز دشمنان اسلام کی گود سے بچ سکتے ہیں یہی وجہ ہے کہ موجودہ قادیانی کاغذی خلیفہ مرزا مسرور یورپ کے انگریزوں کی جوتیاں پالش کر رہا ہے اور تمام قادیانی امت بھی انگریزوں کے قصیدے گانے میں مصروف نظر آتے ہیں۔ سکین نمبر 5 صفحہ نمبر 68 پر دیکھئے

## عقیدہ ختم نبوت اور انگریزوں کی سازشیں

سطور بالا سے آپ کو پتہ چل گیا ہو گا کہ مرزا غلام قادیانی انگریزوں کا وفادار اور خود کاشتہ پودا تھا، یہی وجہ تھی کہ انگریز سرکار نے اپنے راستے کی دیوار یعنی دین اسلام تھا جس سے سرشار ہو کر تمام مسلمان اپنے عقائد و نظریات پر کسی قسم کا سمجھوتا نہیں کرتے۔انگریز کے علم میں تھا کہ عقیدہ ختم نبوت مسلمانوں کی ریڈھ کی ہڈی ہے اگر ہم مسلمانوں میں سے کچھ افراد سے نبوت کے دعوے کروانے میں کامیاب ہو گئے تو فتح ہمارا مقدر ہے۔اسی وجہ سے اپنے قدیم وفاداروں کی اولادوں میں سے مرزا غلام قادیانی اور بہاء اللہ ایرانی کو چنا گیا اور ان سے نبوت

کے دعوے کروائے گئے ۔اس پر تمام مسلم علماء اٹھ کھڑے ہوئے ان میں سے اولین بریلی کے علم وفضل کے چراغ اعلیٰحضرت امام احمد رضا خان بریلوی تھے جنہوں نے مرزا غلام قادیانی کے عقائد ونظریات کی تردید کی اور امت مسلمہ کو بتایا کہ مرزا غلام قادیانی کا اسلام سے کوئی تعلق واسطہ نہیں ہے یہ شخص فقط یہود ونصاریٰ کا جاسوس ہے جو اسلام میں فتنہ وفساد چاہتا ہے ۔

## امام احمد رضا اور تحفظ عقیدہ ختم نبوت

برصغیر پاک وہند میں امام احمد رضا فاضل بریلوی کے خانوادے نے منکرین ختم نبوت اور قادیانیت کا رد کیا۔امام احمد رضا محدث بریلوی نے مرزا قادیانی کو صرف کافر ہی نہیں قرار دیا بلکہ اس کو مزید منافق بھی کہا ہے اور اپنے فتوؤں میں اس کو اس کے اصلی نام کے غلام قادیانی کے نام سے تعبیر کیا ہے۔مرتد ومنافق وہ شخص ہے جو کلمہ اسلام پڑھتا ہے۔اپنے آپ کو مسلمان کہتا ہے۔اس کے باوجود اللہ تعالیٰ یا رسول اللہ ﷺ یا کسی نبی یا رسول کی توہین کرتا ہے یا ضروریات دین سے کسی شے کا منکر ہے۔اس کے احکام کافر سے بھی سخت ترین ہیں۔امام صاحب نے مرزا غلام قادیانی اور منکرین ختم نبوت کو رد ابطال میں متعدد فتویٰ کے علاوہ جو مستقل رسائل تصنیف کئے ہیں ان کے نام یہ ہیں۔

1۔ جزاء اللہ عدوہ باباۂ ختم النبوۃ: یہ رسالہ 1317ھ میں تصنیف ہوا۔اس میں عقیدہ ختم نبوت پر 120 حدیثیں اور منکرین کی تکفیر پر جلیل القدر ائمہ کرام کی تیس تصریحات پیش کی گئی ہیں۔

2۔ السوء والعقاب علی المسیح الکذاب: یہ رسالہ 1320ھ میں اس سوال کے جواب میں تحریر ہوا کہ اگر ایک مسلمان مرزائی ہو جائے تو کیا اس کی بیوی اس کے نکاح سے نکل جائے گی؟ امام احمد رضا نے دس وجوہات سے مرزا غلام قادیانی کا کفر ثابت کر کے احادیث کے نصوص اور دلائل شرعیہ سے ثابت کیا کہ سنی مسلمہ عورت کا نکاح باطل ہو گیا۔وہ اپنے کافر مرتد



شوہر سے فوراً علیحدہ ہو جائے۔

3۔قہر الدیان علی فرقہ بقادیان: یہ رسالہ 1323ھ میں تصنیف ہوا۔اس میں جھوٹے مسیح قادیان کے شیطانی الہاموں اس کی کتابوں کے کفریہ اقوال سیدنا عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام اور ان کی والدہ ماجدہ سیدہ مریم رضی اللہ عنہا کی پاک وطہارت اور ان کی عظمت کو اجاگر کیا گیا ہے۔

4۔ المبین ختم النبین: یہ رسالہ 1326ھ میں اس سوال کے جواب میں تصنیف ہوا کہ" خاتم النبین میں لفظ النبین پر جو الف لام ہے وہ مستغرق کا ہے۔یہ عہد خارجی کا ہے۔امام احمد رضا نے دلائل کثیرہ واضح سے ثابت کیا ہے کہ اس پر الف لام استغراق کا ہے اور اس کا منکر کافر ہے۔

5۔ الجزار الدیان علی المرتد القادیان: یہ رسالہ 3 محرم الحرام 1340ھ کو ایک استفتی کے جواب میں لکھا گیا اور اسی سال 25 صفر المظفر 1340ھ کو آپ کا وصال ہوا۔

6۔ المعتقد: امام احمد رضا کے مستند افتاء سے ہندوستان میں جو سب سے پہلا رسالہ قادیانیت کی رد میں شامل ہوا وہ ان کے صاحبزادے مولانا مفتی حامد رضا خان نے 1315ھ/1896ء الصارم الربانی علی اسراف القادیانی کی نام سے تحریر کیا تھا جس میں مسئلہ حیات عیسیٰ علیہ السلام کو تفصیل سے بیان کیا گیا ہے اور غلام قادیانی کذاب کی مثیل مسیح ہونے کا زبردست رد کیا گیا ہے۔امام احمد رضا نے خود اس رسالے کو سراہا ہے۔مذکورہ بالا سطور سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ منکرین نبوت اور قادیانیوں کی رد میں امام احمد رضا کس قدر سرگرم متعدد متحرک اور فعال تھے۔وہ اس فتنے کے ظہور ہوتے ہی اس کی سرکوبی کے درپے تھے۔اس فتنے کی رد میں امام احمد رضا کی مساعی جمیلہ اس قدر قابل ستائش اور قابل توجہ ہے کہ ہر موافق و مخالف نے انہیں قدر کی نگاہ سے دیکھا ہے۔

(ماخوذ از: روزنامہ جنگ ہفتہ 28 جمادی الثانی 1423ھ 7 دسمبر 2002)

## قادیانی کذاب

ہماری یہ کتاب اعلیحضرت کی کتب میں سے دوسرے نمبر پر آنے والی " السوء والعقاب علی المسیح الکذاب " کی تسہیل وتخریج ہے جس میں ہم نے اعلیحضرت کی عبارات کے مشکل الفاظ کی آسان اردو میں تشریحی ترجمہ کرنے کی کوشش کی ہے اور اعلیحضرت نے جو حوالہ جات دئیے تھے ان کو اصل کتب سے تلاش کر کے ان کے اصل سکین بھی ہم نے کتاب کے آخر میں لگا دئیے ہیں۔ کیونکہ قادیانیوں کی پرانی کتب میں سے اکثر و بیشتر مقامات پر نئی اشاعت میں سے معترضہ عبارات کو نکال دیا گیا ہے یا اس میں تبدیلیاں کر دی گئی ہیں۔ دیکھنے میں آیا ہے کہ قادیانیت پر تحقیق کرنے والے قارئین جب نئی کتب سے حوالہ تلاش کرتے ہیں تو ان کو پرانی کتب کے دئیے گئے حوالہ جات نہیں ملتے اور وہ مولفِ کتاب کو ملامت کرتے ہیں کہ اس نے جھوٹ بولا ہے اور مرزا قادیانی نے تو ایسا کچھ بھی نہیں لکھا کیوں کہ نئی اور پرانی اشاعتوں میں صفحات کا بہت زیادہ فرق ہے۔ اسی طرح عربی کتب کے حوالہ جات کے تلاش کرنے میں بھی علماء کو دقت کا سامنا کرنا پڑتا ہے بسا اوقات مطلوبہ کتب لائبریری میں موجود نہیں ہوتیں اس لئے اگر کوئی شخص تحقیق کرنا چاہے تو اس کو دقت سے بچانے کے لیے ہم نے آپ کے لیے اہتمام کیا ہے کہ دئیے گئے تمام حوالہ جات کے اصل کتب کے سکین لگا ئے جائیں۔ امید ہے یہ ادنا سی کاوش آپ کو پسند آئے گی۔



السوء والعقاب علی المسیح الکذاب

(جھوٹے مسیح پر وبال اور عذاب ۱۳۲۰ھ بمطابق 1902ء)

## سوال:

ایک شخص مسلمان تھا اور ان کا نکاح ایک مسلمان خاتون سے ہوا، دونوں میاں بیوی بخوشی زندگی گزار رہے تھے ان کی اولاد بھی ہوگئی ہے اب اچانک شوہر کا دماغ پھر گیا اور اس نے اسلام کو چھوڑ کر قادیانیت قبول کرلی ہے۔ جس پر بیوی اپنے مرتد شوہر سے الگ ہو چکی ہے، سوال یہ ہے کہ اس مرتد شوہر نے اپنی بیوی کا مہر معجل، مؤجل دینا ہے جو کہ اس پر قرض ہے اور یہ بھی بتا دیں کہ جو اولاد پیدا ہوئی ہے وہ ابھی چھوٹے بچے ہیں کیا یہ عورت کو ملیں گے یا شوہر کو؟

(اس سوال پر امرتسر کے کچھ مفتیانِ کرام نے فتویٰ دیا ہے وہ بھی پیش خدمت ہے)

## خلاصہ جواباتِ امرتسر

(۱) شخص مذکور بباعث آنکہ بہم عقیدہ مرزا کا ہے جو باتفاق علمائے دین کافر ہے، مرتد ہو چکا، منکوحہ زوجیت سے علیحدہ ہو چکی، کل مہر بذمہ مرتد واجب الادا ہو چکا، مرتد کو اپنی اولادِ صغار پر ولایت نہیں۔ (ابو محمد زبیر غلام رسول الحنفی القاسمی عفی عنہ)

(۲) شک نہیں کہ مرزا قادیانی اپنے آپ کو رسول اللہ، نبی اللہ کہتا ہے اور اس کے مرید اس کو نبی مرسل جانتے ہیں، اور دعویٰ نبوت کا بعد رسول اللہ کے بالاجماع کفر ہے، جب اس طائفے کا ارتداد ثابت ہوا، پس مسلمہ ایسے شخص کے نکاح سے خارج ہوگئی ہے، عورت کو مہر ملنا ضروری ہے، اور اولاد کی ولایت بھی ماں کا حق ہے، عبدالجبار بن عبداللہ الغزنوی۔

(۳) لا يشك في ارتداد من نسب المسمريزم الذي هو من اقسام السحر الى الانبياء عليهم السلام واهان روح الله عيسٰى بن مريم عليهما السلام وادعى النبوة وغيرها من الكفريات كالمرزا فنكاح المسلمة لا شك في فسخه لكن لها المهر والاولاد الصغائر.

ابو الحسن غلام مصطفى عفي عنه۔

ترجمہ: بیشک جو شخص جادو کی قسم مسمریزم کو انبیاء علیہم السلام کی طرف منسوب کرے اور حضرت روح اللہ عیسٰی بن مریم علیہما السلام کی توہین کرے اور نبوت کا دعویٰ وغیرہ کفریات کا ارتکاب کرے جیسے مرزا قادیانی، تو اس کے مرتد ہونے میں کیا شک ہے، تو مسلمان عورت کا اس سے نکاح بلا شک فسخ ہو جائے گا لیکن اس مسلمان عورت کو مہر و اولاد کا استحقاق ہے۔ (ابوالحسن غلام مصطفیٰ عفی عنہ)

(۴) شک نہیں کہ مرزا کے معتقدات کا معتقد مرتد ہے، نکاح منفسخ ہوا، اولاد عورت کو دی جائے گی، عورت کامل مہر لے سکتی ہے۔ (ابومحمد یوسف غلام محی الدین عفی عنہ)

(۵) **انچه علمائے کرام از عرب وہند و پنجاب در تکفیر مرزا قادیانی و معتقدان وے فتویٰ داده اند ثابت و صحیح ست قادیانی خود را نبی و مرسل یزدانی قرار میدہد، وتوہین وتحقیر انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام وانکارِ معجزات شیوه**



**اوست که از تحریر اتش پر ظاہر ست (نقل عبارات ازالہ رسائل مرزاست)۔(احقر عباد اللہ العلی واعظ محمد عبدالغنی)**

علماء عرب وہند وپنجاب نے مرزا قادیانی اور اس کے معتقدین کی تکفیر کا جو فتویٰ دیا ہے وہ صحیح وثابت ہے، مرزا قادیانی اپنے کو نبی ورسول یزدانی قرار دیتا ہے اور انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی توہین وتحقیر کرنا اور معجزات کا انکار کرنا اس کا شیوہ ہے۔ جیسا کہ اس کی تحریروں سے ظاہر ہے (یہ عبارات ازالہ اوہام میں منقول ہیں جو کہ مرزا کے رسائل میں سے ایک رسالہ ہے) احقر عباد اللہ العلی واعظ محمد عبدالغنی

(۶) احقر العباد خدا بخش امام مسجد شیخ خیر الدین۔

(۷) شک نہیں کہ مرزا قادیانی مدعی نبوت ورسالت ہے (نقل عبارات کثیرہ ازالہ وغیرہا تحریرات مرزا) پس ایسا شخص کافر تو کیا میرا وجدان یہی کہتا ہے کہ اس کو خدا پر بھی ایمان نہیں، ابوالوفاء ثناء اللہ کفاہ اللہ مصنف تفسیر ثنائی امرتسری۔

(۸) قادیانی کی کتابوں سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کو ضروریاتِ دین سے انکار ہے نیز دعویٰ رسالت کا بھی چنانچہ (ایک غلطی کا ازالہ) میں اس نے صراحتاً لکھا ہے کہ میں رسول ہوں۔ لہٰذا غلام احمد اور اس کے معتقدین بھی کافر بلکہ اکفر ہوئے، مرتد کا نکاح فسخ ہو جاتا ہے، اولادِ صغار والد کے حق سے نکل جاتی ہے، پس مرزائی مرتد سے اولاد لے لینی چاہیے اور مہر معجل اور مؤجل لے کر عورت کو اس سے علیحدہ کرنا چاہیے۔ (ابوتراب محمد عبدالحق باز ارصابونیاں)

(۹) مرزائی مرتد ہیں اور انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے منکر معجزات کو مسمریزم تحریر کیا ہے، مرزا کافر ہے، مرزا سے جو دوست ہو یا اس کے دوست سے دوست وہ بھی کافر مرتد ہے۔ (صاحبزادہ صاحب سید ظہور الحسن قادری فاضلی سجادہ نشین حضرات سادات جیلانی بٹالہ شریف)

(۱۰) آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد نبوت ورسالت کا دعویٰ اور ضروریات دین

کاانکار بیشک کفروارتداد ہے ایسے شخص پر قادیانی ہو یا غیر، مرتدوں کے احکام جاری ہوں گے۔

(نوراحمد عفی عنہ)

از جناب مولانا مولوی محمد عبدالغنی صاحب امرتسری باسم سامی حضرت عالم اہلسنت دام ظلہم العالی

**بخدمت شریف جناب فیض مآب قامع فساد و بدعات دافع جہالت وضلالات مفخر العلماء الحنفیه قاطع اصول الفرقة الضالة النجدیه مولانا مولوی محمد احمد رضاخاں صاحب متعنا اللہ بعلمہ تحفہ تحیات وتسلیمات مسنونہ رسانیدہ مکشوف ضمیر مہر انجلا، آنکہ چوں در یں بلا داز مدّت مدیدہ بہ ظہور دجّال کذّاب قادیانی فتور وفساد برخاستہ است بموجب حکم آزادگی بہ ہیچ صورتے درچنگ علما آں د ہری رہزن دین اسلام نمی آید، اکنوں ایں واقعہ درخانہ یک شخص حنفی شد کہ زنے مسلمہ درعقد شخصے بود ہ آں مرد مرزائی گردید زن مذکورہ ازوے ایں کفریات شنیدہ گریز نمودہ بخانہ پدر رسید، لہٰذا برائے آں و برائے سد آیندہ و تنبیہ مرزائیاں فتوی ہذا طبع کردہ آید امید کہ آں حضرت ہم بمہر ودستخط شریف خود مزین فرمایند کہ باعثِ افتخار با شد سفیر از ند وہ کدام مولوی غلام محمد ہوشیار پوری وارد امرتسر ازمدت دو ماہ شدہ است فتوائے ہذا نزد وے فرستادم مشار الیہ دستخط ننمود وگفت اگر**



**در یں فتوی دستخط کنم ندوہ ازمن بیزار شو د خاکش بدہن، از یں جہت مرد ماں بلدہ را بسیار بدظنی درحق ندوہ می شود زیادہ چہ نوشتہ آید جزاکم اللہ عن الاسلام والمسلمین۔ الملتمس بندہ کثیر المعاصی واعظ محمد عبدالغنی از امرتسر کڑہ گر با سنگھ کُوچہ ٹنڈا شاہ۔**

بخدمت شریف جناب فیض مآب قامع فساد و بدعات، جہالت وگمراہی کو دفع کرنے والے، حنفی علماء کا فخر، گمراہ نجدی فرقہ کے اصول کو مٹانے والے مولانا مولوی احمد رضا خاں صاحب، اللہ تعالیٰ ہمیں اس کے علوم سے بہرہ ورفرمائے، سلام وتحیت مسنونہ پیش ہوں، دلی مراد واضح ہو کہ جب سے اس علاقہ میں قادیانی فتوروفساد برپا ہوا ہے قانونی آزادی کی وجہ سے اس بے دین اسلام کے ڈاکو پر علماء کی گرفت نہ ہو سکی ابھی ایک واقعہ حنفی شخص کے ہاں ہوا ہے کہ اس کے نکاح میں مسلمان عورت تھی وہ شخص مرزائی ہو گیا اس کی مذکورہ عورت نے اس کے کفریات سن کر اس سے علیحدگی اختیار کر کے اپنے والد کے گھر چلی گئی، لہٰذا اس واقعہ اور آئندہ سدِّ باب اور مرزائیوں کی تنبیہ کے لئے یہ فتویٰ طبع کرایا ہے امید ہے کہ آپ بھی اپنی مہر اور دستخط سے اس کو مزین فرمائیں گے جو کہ باعثِ افتخار ہوگا۔ ندوہ کا ایک نمائندہ مولوی غلام محمد ہوشیار پوری دو ماہ سے امرتسر میں آیا ہوا ہے میں نے یہ فتویٰ اس کے پاس بھیجا تا کہ وہ دستخط کر دے تو اس نے کہا اگر میں نے اس فتویٰ پر دستخط کئے تو ندوہ والے مجھ سے ناراض ہو جائیں گے اس کے منہ میں خاک ہو، اس کی اس بات کی وجہ سے شہر کے لوگ ندوہ والوں سے نہایت بدظن ہو گئے ہیں۔ مزید کیا لکھوں، اللہ تعالیٰ آپ کو اسلام اور مسلمانوں کی طرف سے جزاء عطا فرمائے، الملتمس گنہگار بندہ واعظ محمد عبدالغنی از امرتسر کڑہ گر با سنگھ کوچہ ٹنڈا شاہ۔

(یہاں سے اعلیحضرت کا جواب شروع ہو رہا ہے)

## جواب:

الحمدللہ وحدہ والصلوٰۃ والسلام علی من لا نبی بعدہ وعلیٰ اٰلہ و صحبہ المکرمین عندہ رب انی اعوذبک من ھمزات الشیطین واعوذبک رب ان یحضرون۔

تمام تعریفیں اللہ وحدہ لاشریک کے لئے ہیں، اور صلوٰۃ وسلام اس ذات پر جس کے بعد نبی نہیں ہے اور اس کی آل واصحاب پر جو عزت وکرامت والے ہیں، اے رب! میں تیری پناہ چاہتا ہوں شیطان کی کھلی بدگوئیوں سے اور تیری پناہ چاہتا ہوں انکے حاضر ہونے سے۔

اللہ عزوجل دین حق پر استقامت عطا فرمائے اور ہر گمراہی اور وبال سے بچائے، قادیانی مرزا کا اپنے آپ کو مسیح ومثل مسیح کہنا تقریباً تمام لوگوں کے علم میں ہے۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے کہ:

**عیب می جملہ بگفتی ہنرش نیز بگو** (شراب کے تمام عیب بیان کئے اب اس کے ہنر بھی بیان کر)

فقیر کو بھی مرزا غلام قادیانی کے مسیح ومثیل مسیح کے دعویٰ پر کوئی اعتراض نہیں بلکہ



میں تو کہتا ہوں کہ مرزا غلام قادیانی خالص مسیح ہے لیکن مسیح کون سا؟ مسیح ابن مریم علیہ السلام نہیں بلکہ مسیح دجال علیہ اللعنۃ ہے۔ اس سوال سے پہلے بھی سہارن پور سے ایک سوال آیا تھا جس کا جواب میرے بیٹے فاضل نوجوان مولوی حامد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا تھا جو اس نام سے چھپ چکا ہے "الصارم الربانی علی اسراف القادیانی"۔ اس رسالہ کو مولانا قاضی عبدالوحید حنفی فردوسی صاحب نے اپنے ماہنامہ رسالہ "**تحفہ حنفیہ**" میں عظیم آباد انڈیا سے شائع کیا۔ الحمدللہ ہمارے اس شہر میں مرزا غلام قادیانی کا فتنہ ابھی تک نہیں آیا اور اللہ پاک سے دعا ہے کہ مرزا قادیانی کا فتنہ ہمارے شہر میں کبھی نہ آئے۔ ہمارے شہر میں مرزا قادیانی کی کتب نہیں ملتیں، سائل نے اس سوال کے ساتھ مرزا قادیانی کے کفریات ولغویات پر مشتمل چند تحریرات کے سکین بھیجے ہیں جن کے مطالعہ سے پتہ چلا کہ مرزا قادیانی کے دعویٰ جات کفر سے بھرے پڑے ہیں جا بجا ان چیزوں کا انکار کیا گیا جن کا دین اسلام کے لیے اقرار کرنا ضروری ہے اس کے علاوہ بہت سی ایسی صورتیں ہیں جن کی بنا پر یہ شخص کافر وزندیق ٹھہرتا ہے۔ فقیر ان میں سے بعض کی اجمالی تفصیل بیان کرتا ہے۔

## کفر نمبر 1

**مُبَشِّرًا برسول یاتی من بعدی اسمہ احمد** (سورہ الصف آیت 6)

اس کے تحت اعلیحضرت علیہ الرحمۃ جو عبارت لے کر آئے ہیں وہ مرزا غلام قادیانی کی مختلف کتب سے چند عبارات کا مجموعہ ہے لہذا ہم یہاں ان عبارات کو تفصیلی ذکر کر رہے ہیں۔

### عبارت نمبر 1

"مگر میں کہتا ہوں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد جو درحقیقت خاتم النبیین تھے مجھے رسول اور نبی کے لفظ سے پکارے جانا کوئی اعتراض کی بات نہیں۔ اور نہ اسؔ سے مہر ختمیت ٹوٹتی ہے کیونکہ میں بار ہا بتلا چکا ہوں کہ میں بموجب آیت وَآخَرِینَ مِنْهُمْ لَمَّا

يَلْحَقُوا بِهِمْ بروزی طور پر وہی نبی خاتم الانبیاء ہوں اور خدا نے آج سے بیس برس پہلے براہین احمدیہ میں میرا نام محمد اور احمد رکھا ہے اور مجھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہی وجود قرار دیا ہے"۔ (روحانی خزائن، جلد 18 ایک غلطی کا ازالہ: صفحہ 212)

سکین نمبر 6 صفحہ نمبر 69 پر دیکھئے

## عبارت نمبر 2

" خدا تعالیٰ نے آج سے چھبیس ۲۶ برس پہلے میرا نام براہین احمدیہ میں محمد اور احمد رکھا ہے" (روحانی خزائن، جلد 22 حقیقۃ الوحی: صفحہ 502)

سکین نمبر 7 صفحہ نمبر 70 پر دیکھئے

## سورہ الصف آیت 6 کی وضاحت

"وَإِذْ قَالَ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ يَا بَنِي إِسْرَائِيلَ إِنِّي رَسُولُ اللَّهِ إِلَيْكُم مُّصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيَّ مِنَ التَّوْرَاةِ وَمُبَشِّرًا بِرَسُولٍ يَأْتِي مِن بَعْدِي اسْمُهُ أَحْمَدُ ۖ فَلَمَّا جَاءَهُم بِالْبَيِّنَاتِ قَالُوا هَٰذَا سِحْرٌ مُّبِينٌ ﴿الصف 6﴾"

ترجمہ کنزالایمان: اور یاد کرو جب عیسیٰ بن مریم نے کہا اے بنی اسرائیل میں تمہاری طرف اللہ کا رسول ہوں اپنے سے پہلی کتاب توریت کی تصدیق کرتا ہوا اور ان رسول کی بشارت سناتا ہوا جو میرے بعد تشریف لائیں گے ان کا نام احمد ہے پھر جب احمد ان کے پاس روشن نشانیاں لے کر تشریف لائے بولے یہ کھلا جادو۔

اس آیت کا مطلب یہ ہے کہ سیدنا مسیح ربانی عیسیٰ بن مریم روح اللہ علیہما الصلوٰۃ والسلام نے بنی اسرائیل سے فرمایا کہ مجھے اللہ عزوجل نے تمہاری طرف رسول بنا کر بھیجا ہے توریت کی تصدیق کرتا اور اس رسول کی خوشخبری سناتا جو میرے بعد تشریف لانے والا ہے جس کا نام پاک احمد ہے۔ ایک غلطی کا ازالہ کتاب میں مرزا قادیانی نے بالکل واضح طور پر اپنے آپ کو احمد کہا ہے اور آیت کا مصداق اپنے آپ کو ٹھہرایا ہے۔



## کفر نمبر 2

## محدث بمعنیٰ نبی ہونے کا دعویٰ

" یہ عاجز خدائے تعالیٰ کی طرف سے اس امت کے لئے محدث ہو کر آیا ہے اور محدث بھی ایک معنے سے نبی ہی ہوتا ہے"

(خزائن، جلد 3 توضیح مرام: صفحہ 60)

سکین نمبر 8 صفحہ نمبر 71 پر دیکھئے

"اس میں کچھ شک نہیں کہ یہ عاجز خدائے تعالیٰ کی طرف سے اس امت کے لئے محدث ہو کر آیا ہے اور محدث بھی ایک معنی سے نبی ہی ہوتا ہے گو اس کے لئے نبوت تامہ نہیں مگر تاہم جزوی طور پر وہ ایک نبی ہی ہے۔"

مرزا نے تذکرہ کتاب کے اس ایک صفحہ نمبر 82 پر 6 دعویٰ جات کیے ہیں (داود، محدث اللہ، مادہ فاروقی، ابراھیم، خلیل اللہ، اسد اللہ)

سکین نمبر 9 صفحہ نمبر 72 پر دیکھئے

" پس آپ کے دعویٰ میں کوئی تبدیلی نہیں ہوئی اور نہ ہی آپ کا کوئی الہام یا آپ کی کوئی تحریر منسوخ ہوئی بلکہ نبوت کی مسلمانوں میں رائج تعریف کے پیش نظر 1902ء سے پہلے آپ نبی کے لفظ کو ظاہر سے پھیر کر بمعنیٰ محدث لیتے تھے لیکن 1901ء کے بعد اللہ تعالیٰ نے آپ پر جو نبوت کی حقیقت کا انکشاف کیا، اسی پہلی چیز کا نام بحکم الٰہی نبوت رکھا اور اس نئی تعریف کے تحت اپنے آپ کو نبی قرار دیا۔"

(روحانی خزائن جلد 18 صفحہ دیباچہ 9)

سکین نمبر 10 صفحہ نمبر 73 پر دیکھئے

" نبوت کا دعویٰ نہیں بلکہ محدثیت کا دعویٰ ہے جو خدائے تعالیٰ کے حکم سے کیا گیا ہے۔ اور اس میں کیا شک ہے کہ محدثیت بھی ایک شعبہ قویہ نبوت کا اپنے اندر رکھتی ہے۔"

(خزائن جلد 3، ازالہ اوہام: صفحہ 320)

سکین نمبر 11 صفحہ نمبر 74 پر دیکھئے

لا الہ الا اللہ لقد کذب عدوّ اللہ ایھا المسلمون (اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں،

دشمن خدا نے جھوٹ بولا اے مسلمانو!)

سید المحدثین عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں کہ انہیں کے واسطے حدیث محدثین آئی۔ انہیں کے صدقے میں ہم نے اس پر اطلاع پائی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: قَدْ كَانَ يَكُونُ فِي الْأُمَمِ قَبْلَكُمْ مُحَدَّثُونَ. فَإِنْ يَكُنْ فِي أُمَّتِي مِنْهُمْ أَحَدٌ. فَإِنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ مِنْهُمْ" رواہ احمد والبخاری عن ابی ہریرۃ واحمد ومسلم والترمذی والنسائی عن ام المؤمنین الصدیقۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔

ترجمہ: اگلی امتوں میں کچھ لوگ محدث ہوتے تھے یعنی فراست صادقہ والہام حق والے، اگر میری امت میں ان میں سے کوئی ہوگا تو وہ ضرور عمر بن خطاب ہے رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہوں گے۔

(اسے احمد اور بخاری نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اور احمد، مسلم، ترمذی اور نسائی نے ام المؤمنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کیا۔)

(صحیح البخاری، کتاب احادیث الانبیاء، رقم الحدیث 3469، دار الفکر بیروت، لبنان)

**سکین نمبر 12 صفحہ نمبر 75,76 پر دیکھیے**

لَقَدْ كَانَ فِيمَا قَبْلَكُمْ مِنَ الْأُمَمِ مُحَدَّثُونَ. فَإِنْ يَكُ فِي أُمَّتِي أَحَدٌ. فَإِنَّهُ عُمَرُ « زَادَ زَكَرِيَّاءُ بْنُ أَبِي زَائِدَةَ

(صحیح البخاری، کتاب اصحاب النبی، رقم الحدیث 3689 دار الفکر بیروت، لبنان)

**سکین نمبر 13 صفحہ نمبر 77,78 پر دیکھیے**

پھر حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے متعلق نبی غیب داں ﷺ نے واضح طور پر ارشاد فرمایا: لَوْ كَانَ بَعْدِي نَبِيٌّ كَانَ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ

ترجمہ: اگر میرے بعد کوئی نبی ہوسکتا تو عمر ہوتا



(المعجم الکبیر، صفحہ 298، مکتبۃ ابن تیمیہ القاہرہ)

**سکین نمبر 14 صفحہ نمبر 79,80 پر دیکھیے**

(فضائل صحابہ، جلد اول، صفحہ 356، جامعۃ ام القری مکہ)

**سکین نمبر 15 صفحہ نمبر 81,82 پر دیکھیے**

اس ارشاد نبی ﷺ کو سن کر عمر فاروق رضی اللہ عنہ یہ قطعاً نہیں سمجھے تھے کہ میں نبی ہوں یا پھر نبوت کا دروازہ کھلا ہے مگر پنجابی کذاب مدعی نبوت مرزا قادیانی نے اس حدیث سے نبوت کا دروازہ کھولنا چاہا اور آج کل کے قادیانی بھی اس کو اکثر پیش کرتے ہیں، جھوٹوں پر اللہ کی بے شمار لعنت

## کفر نمبر 3

مرزا قادیانی لکھتا ہے:

"سچا خدا وہی خدا ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا"

(خزائن جلد 18، دافع البلاء صفحہ 231)

**سکین نمبر 16 صفحہ نمبر 83,84 پر دیکھیے**

## کفر نمبر 4

مجیب پنجم نے نقل کیا، و نیز میگوید کہ خدائے تعالیٰ نے براہین احمدیہ میں اس عاجز کا نام امتی بھی رکھا ہے اور نبی بھی، ان اقوال خبیثہ میں

**اولاً:**

کلام الٰہی کے معنی میں صریح تحریف کی کہ معاذ اللہ آیہ کریمہ میں یہ شخص مراد ہے نہ کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم۔

**ثانیاً:**

نبی اللہ و رسول اللہ وکلمۃ اللہ عیسیٰ روح اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام پر افتراء کیا وہ اس کی بشارت دینے کو اپنا تشریف لانا بیان فرماتے تھے۔

**ثالثاً:**

اللہ عزوجل پر افتراء کیا کہ اس نے عیسٰی علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اس شخص کی بشارت دینے کے لئے بھیجا، اور اللہ عزوجل فرماتا ہے:

قُلْ إِنَّ الَّذِينَ يَفْتَرُونَ عَلَى اللَّهِ الْكَذِبَ لَا يُفْلِحُونَ ﴿سورہ یونس آیت 69﴾

ترجمہ کنزالایمان: تم فرماؤ وہ جو اللہ پر جھوٹ باندھتے ہیں ان کا بھلا نہ ہوگا۔

اور فرماتا ہے:

إِنَّمَا يَفْتَرِي الْكَذِبَ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ ﴿سورہ النحل آیت 105﴾

ترجمہ کنزالایمان: جھوٹ بہتان وہی باندھتے ہیں جو اللہ کی آیتوں پر ایمان نہیں رکھتے۔

**رابعاً:**

اپنی گھڑی ہوئی کتاب براہین غلامیہ کو اللہ عزوجل کا کلام ٹھہرایا کہ خدائے تعالٰی نے براہین احمدیہ میں یوں فرمایا، اور اللہ عزوجل فرماتا ہے:

فَوَيْلٌ لِّلَّذِينَ يَكْتُبُونَ الْكِتَابَ بِأَيْدِيهِمْ ثُمَّ يَقُولُونَ هَٰذَا مِنْ عِندِ اللَّهِ لِيَشْتَرُوا بِهِ ثَمَنًا قَلِيلًا ۖ فَوَيْلٌ لَّهُم مِّمَّا كَتَبَتْ أَيْدِيهِمْ وَوَيْلٌ لَّهُم مِّمَّا يَكْسِبُونَ ﴿سورہ البقرۃ آیت 79﴾

ترجمہ کنزالایمان: تو خرابی ہے ان کے لئے جو کتاب اپنے ہاتھ سے لکھیں پھر کہہ دیں یہ خدا کے پاس سے ہے کہ اس کے عوض تھوڑے دام حاصل کریں تو خرابی ہے ان کے لئے ان کے ہاتھوں کے لکھے سے اور خرابی ان کے لئے اس کمائی سے۔

ان سب سے قطع نظر ان کلمات ملعونہ میں صراحۃً اپنے لئے نبوت و رسالت کا دعویٰ کیا ہے اور وہ باجماعِ قطعی کفر صریح ہے، فقیر نے "رسالہ جزاء اللہ عدوہ باباۂ ختم



النبوۃ ۱۳۱۷ھ" خاص اسی مسئلے میں لکھا اور اس میں آیت قرآن عظیم اور ایک سو دس (۱۱۰) حدیثوں اور تیس (۳۰) نصوص کو پیش کیا ہے، اور ثابت کیا کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو خاتم النبیین ماننا، ان کے زمانہ میں خواہ ان کے بعد کسی نبی جدید کی بعثت کو یقینا قطعاً محال و باطل جاننا فرض اعین ہے اور جزء ایمان ہے۔

وَلَٰكِن رَّسُولَ اللَّهِ وَخَاتَمَ النَّبِيِّينَ ﴿سورہ احزاب آیت 40﴾

ترجمہ کنزالایمان: ہاں اللہ کے رسول ہیں اور سب نبیوں کے پچھلے۔

یہ نص قرآن ہے اس کا انکار کرنے والا بلکہ اس عقیدہ کے منکر کے کفر میں بھی شک کرنے والا یا پھر ادنیٰ خفیف سا احتمال بھی دل میں لانے والا بالاجماع کافر ملعون اور ہمیشہ جہنم میں رہنے والا ہے۔

قولِ دوم وسوم میں شاید وہ یا اس کے شیطان پیروکار تاویل کی آڑ لیں کہ یہاں نبی و رسول سے معنی لغوی (یعنی خبردار یا خبر دہندہ اور فرستادہ) مراد ہیں حالانکہ یہ محض ایک دھوکہ و فریب ہے اور کچھ نہیں۔

**اوّلاً:**

صریح لفظ میں تاویل نہیں سنی جاتی۔ فتاوٰی خلاصہ وفصول عمادیہ و جامع الفصولین وفتاوٰی ہندیہ وغیرہا میں ہے:

واللفظ للعمادی لو قال انا رسول الله او قال بالفارسية من پیغمبرم یرید به من پیغام می برم یکفر۔

یعنی اگر کوئی اپنے آپ کو اللہ کا رسول کہے یا بزبان فارسی کہے میں پیغمبر ہوں اور مراد یہ لے کہ میں کسی کا پیغام پہنچانے والا ایلچی ہوں کافر ہو جائے گا۔

(الفتاویٰ الھندیہ، جلد 2، کتاب السیر/ باب فی احکام المرتدین، صفحہ 285، دارالکتب العلمیۃ،

بیروت،لبنان)

سکین نمبر17 صفحہ نمبر85,86 پر دیکھیے

امام قاضی عیاض کتاب الشفاء فی تعریف حقوق المصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم میں فرماتے ہیں:

قال احمد بن ابی سلیمٰن صاحب سحنون رحمھما اللہ تعالٰی فی رجل قیل لہ لا وحق رسول اللہ فقال فعل اللہ برسول اللہ کذاوذکر کلا ما قبیحا. فقیل لہ ما تقول یا عدو اللہ فی حق رسول اللہ فقال لہ اشد من کلامہ الاول ثم قال انما اردت برسول اللہ العقرب فقال ابن ابی سلیمٰن للذی سألہ اشھد علیہ وانا شریکک یرید فی قتلہ و ثواب ذٰلک. قال حبیب بن الربیع لان ادعاء التاویل فی لفظ صراح لا یقبل

یعنی امام احمد بن ابی سلیمان تلمیذ ورفیق امام سحنون رحمہما اللہ تعالٰی سے ایک مرد کی نسبت کسی نے پوچھا کہ اس سے کہا گیا تھا رسول کے حق کی قسم اس نے کہا اللہ رسول اللہ کے ساتھ ایسا ایسا کرے اور ایک بدکلام ذکر کیا کہا گیا اے دشمن خدا! تو رسول اللہ کے بارے میں کیا بکتا ہے تو اس سے بھی سخت تر لفظ بکا پھر بولا میں نے تو رسول اللہ سے بچھو مراد لیا تھا۔ امام احمد بن ابی سلیمان نے مستفتی سے فرمایا تم اس پر گواہ ہو جاؤ اور اسے سزائے موت دلانے اور اس پر جو ثواب ملے گا اس میں میں تمہارا شریک ہوں، (یعنی تم حاکم شرع کے حضور اس پر شہادت دو اور میں بھی سعی کروں گا کہ ہم تم دونوں بحکم حاکم اسے سزائے موت دلانے کا ثواب عظیم پائیں) امام حبیب بن ربیع نے فرمایا یہ اس لئے کہ کھلے لفظ میں تاویل کا دعوٰی مسموع نہیں ہوتا۔

(الشفا بتعریف حقوق المصطفٰی، جلد الثانی، صفحہ 217، دار الکتب العلمیۃ)

سکین نمبر18 صفحہ نمبر87,88 پر دیکھیے



(شرح الشفا القاضی عیاض، جلد الثانی صفحہ 394،395، دار الکتاب العلمیۃ، بیروت، لبنان)

سکین نمبر19 صفحہ نمبر89,90,91 پر دیکھیے

ملا علی قاری شرح شفاء میں فرماتے ہیں:

ثم قال انما اردت برسول اللہ العقرب فانہ ارسل من عند الحق وسلط علی الخلق تاویلا للرسالۃ العرفیۃ بالارادۃ اللغویۃ وھو مردود عند القواعد الشرعیۃ

یعنی وہ جو اس مردک نے کہا کہ میں نے بچھو مراد لیا، اس طرح اس نے رسالت عرفی کو معنی لغوی کی طرف ڈھالا کہ بچھو کو بھی خدا ہی نے بھیجا اور خلق پر مسلّط کیا ہے، اور ایسی تاویل قواعدِ شرع کے نزدیک مردود ہے۔

(نسیم الریاض، جلد الرابع صفحہ 343، دار الکتب العربی، بیروت)

سکین نمبر20 صفحہ نمبر92,93 پر دیکھیے

علامہ شہاب خفاجی نسیم الریاض میں فرماتے ہیں:

ھذا حقیقۃ معنی الارسال وھذا مما لا شک فی معناہ وانکارہ مکابرۃ لکنہ لا یقبل من قائلہ وادعاؤہ انہ مرادہ لبعدہ غایۃ البعد، وصرف اللفظ عن ظاھرہ لا یقبل کما لو قال انت طالق قال اردت محلولۃ غیر مربوطۃ لا یلتفت لمثلہ و یعد ھذیانا اھ ملتقطا

یعنی یہ لغوی معنی جن کی طرف اس نے ڈھالا ضرور بلاشک حقیقی معنی ہیں اس کا انکار ہٹ دھرمی ہے با ایں ہمہ قائل کا ادعا مقبول نہیں کہ اس نے یہ معنی لغوی مراد لئے تھے، اس لئے کہ یہ تاویل نہایت دور از کار ہے اور لفظ کا اس کے معنی ظاہر سے پھیرنا مسموع نہیں ہوتا جیسے کوئی اپنی عورت کو کہے تو طالق ہے اور کہے میں نے تو یہ مراد لیا تھا کہ تو کھلی ہوئی ہے بندھی نہیں ہے (کہ لغت میں طالق کشادہ کو کہتے ہیں) تو ایسی تاویل کی طرف التفات نہ ہوگا اور اسے ہذیان سمجھا جائے گا۔

سکین نمبر21 صفحہ نمبر94,95 پر دیکھیے

(نسیم الریاض، جلد الرابع صفحہ 343، دار الکتب العربی، بیروت، لبنان)

**ثانیا:**

وہ بالیقین ان الفاظ کو اپنے لئے مدح وفضل جانتا ہے، نہ ایک ایسی بات کہ

**دندان تو جملہ در دہانند چشمان تو زیر ابرو انند**

(تیرے تمام دانت منہ میں ہیں، تیری آنکھیں ابرو کے نیچے ہیں)

کوئی عاقل بلکہ نیم پاگل بھی ایسی بات کو جو ہر انسان ہر بھنگی چمار بلکہ ہر جانور بلکہ ہر کافر مرتد میں موجود ہو محل مدح میں ذکر نہ کریگا نہ اس میں اپنے لئے فضل وشرف جانے گا بھلا کہیں براہین غلامیہ میں یہ بھی لکھا کہ سچا خدا وہی ہے جس نے مرزا کی ناک میں دو (۲) نتھنے رکھے، مرزا کے کان میں دو (۲) گھونگے بنائے، یا خدا نے براہین احمدیہ میں لکھا ہے کہ اس عاجز کی ناک ہونٹوں سے اوپر اور بھوؤں کے نیچے ہے، کیا ایسی بات لکھنے والا پورا مجنون پکا پاگل نہ کہلایا جائے گا۔ اور شک نہیں کہ وہ معنی لغوی یعنی کسی چیز کی خبر رکھنا یا دینا یا بھیجا ہوا ہونا، ان مثالوں سے بھی زیادہ عام ہیں بہت جانوروں کے ناک کان بھویں اصلاً نہیں ہوتیں مگر خدا کے بھیجے ہوئے وہ بھی ہیں، اللہ نے انہیں عدم سے وجود نر کی پیٹھ سے مادہ کے پیٹ سے دنیا کے میدان میں بھیجا جس طرح اس مرد کو خبیث نے بچھو کو رسول بمعنی لغوی بنایا۔

مولوی معنوی قدس سرہ القوی مثنوی شریف میں فرماتے ہیں:

**کل یوم ھو فی شان بخواں مرورابیکار و بے فعلے مداں**

(روزانہ اللہ تعالیٰ اپنی شان میں، پڑھ اس کو بیکار اور بے عمل ذات نہ سمجھ۔)

**کمتریں کارش کہ ہر روز ست آں کُوسہ لشکر روانہ میکند**

(اس کا معمولی کام ہر روز یہ ہوتا ہے کہ روزانہ تین لشکر روانہ فرماتا ہے۔)

**لشکر ے زاصلاب سوئے امہات بہر آں تا دررحم روید نبات**



(ایک لشکر پشتوں سے امہات کی طرف، تاکہ عورتوں کے رحموں میں پیدائش ظاہر فرمائے۔)

**لشکرے زار حام سوئے خاکدان تاز نر وماده پر گرددجہاں**

(ایک لشکر ماؤں کے رحموں سے زمین کی طرف، تاکہ نر و مادہ سے جہان کو پُر فرمائے۔)

**لشکرے از خاکداں سوئے اجل تابہ بیند ہر کسے حسنِ عمل**

(ایک لشکر دنیا سے موت کی جانب تاکہ ہر ایک اپنے عمل کی جزا کو دیکھے۔)

(مثنوی مولوی معنوی، دفتر اول، صفحہ 321، حامد اینڈ کمپنی اردو بازار لاہور)

سکین نمبر 22 صفحہ نمبر 96,97 پر دیکھئے

حق عزوجل فرماتا ہے:

فَأَرْسَلْنَا عَلَيْهِمُ الطُّوفَانَ وَالْجَرَادَ وَالْقُمَّلَ وَالضَّفَادِعَ وَالدَّمَ آيَاتٍ مُّفَصَّلَاتٍ فَاسْتَكْبَرُوا وَكَانُوا قَوْمًا مُّجْرِمِينَ ﴿سورہ الاعراف آیت 133﴾

ترجمہ کنزالایمان: تو بھیجا ہم نے ان پر طوفان اور ٹڈی اور گھن (یا کلنی یا جوئیں) اور مینڈک اور خون جدا جدا نشانیاں تو انہوں نے تکبر کیا اور وہ مجرم قوم تھی۔

کیا مرزا قادیانی ایسی ہی رسالت پر فخر رکھتا ہے جسے ٹڈی اور مینڈک اور جُوں اور کتے اور سؤر سب کو شامل مانے گا، ہر جانور بلکہ ہر حجر وشجر بہت سے علوم سے خبردار ہیں اور ان کا ایک دوسرے کو خبر دینا احادیث صحیحہ سے ثابت۔

حضرت مولوی قدس سرہ المعنوی ان کی طرف سے فرماتے ہیں:

**ما سمیعیم وبصیر یم وخوشیم باشما نامحرماں ما خامشیم**

ہم آپس میں سننے، دیکھنے والے اور خوش ہیں، تم نامحرموں کے سامنے ہم خاموش ہیں۔

(مثنوی مولوی معنوی، دفتر سوم، صفحہ 106 لاہور)

سکین نمبر 23 صفحہ نمبر 98,99 پر دیکھئے

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

تُسَبِّحُ لَهُ السَّمَاوَاتُ السَّبْعُ وَالْأَرْضُ وَمَن فِيهِنَّ ۚ وَإِن مِّن شَيْءٍ إِلَّا يُسَبِّحُ بِحَمْدِهِ وَلَٰكِن لَّا تَفْقَهُونَ تَسْبِيحَهُمْ ۗ إِنَّهُ كَانَ حَلِيمًا غَفُورًا ﴿سورہ الاسراء آیت 44﴾

ترجمہ کنزالایمان: اس کی پاکی بولتے ہیں ساتوں آسمان اور زمین اور جو کوئی ان میں ہیں اور کوئی چیز نہیں جو اسے سراہتی ہوتی اس کی پاکی نہ بولے ہاں تم ان کی تسبیح نہیں سمجھتے بیشک وہ حلم والا بخشنے والا ہے۔

حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

ما من شیئ الاّ یعلم انّی رسول اللہ الا کفرۃ او فسقۃ الجن والانس رواہ الطبرانی فی الکبیر عن یعلی بن مرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ وصححہ خاتم الحفاظ

کوئی چیز ایسی نہیں جو مجھے اللہ کا رسول نہ جانتی ہو سوا کافر جن اور آدمیوں کے۔ (طبرانی نے کبیر میں یعلٰی بن مرہ سے روایت کیا اور خاتم الحفاظ نے اسے صحیح کہا۔)

(مجمع الزوائد، جلد التاسع صفحہ 6، دار الکتب العربی، بیروت، لبنان)

سکین نمبر 24 صفحہ نمبر 100,101 پر دیکھیے

(الایماء الی زوائد الامالی، صفحہ 115 مطبوعہ اضواء السلف)

سکین نمبر 25 صفحہ نمبر 102,103 پر دیکھیے

حق سبحانہ تعالیٰ فرماتا ہے:

فَمَكَثَ غَيْرَ بَعِيدٍ فَقَالَ أَحَطتُ بِمَا لَمْ تُحِطْ بِهِ وَجِئْتُكَ مِن سَبَإٍ بِنَبَإٍ يَقِينٍ ﴿سورہ النمل آیت 22﴾

ترجمہ کنزالایمان: تو ہد ہد کچھ زیادہ دیر نہ ٹھہرا اور آ کر عرض کی کہ میں وہ بات دیکھ کر آیا ہوں جو



حضور نے نہ دیکھی اور میں شہر سبا سے حضور کے پاس ایک یقینی خبر لایا ہوں۔

حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

ما من صباح ولا رواح الا وبقاع الارض ینادی بعضھا بعضا. یا جارۃ ھل مربک الیوم عبد صالح صلّی علیک او ذکر اللہ ؟فان قالت نعم رأت ان لھا بذٰلک فضلا ۔رواہ الطبرانی فی الاوسط وابو نعیم فی الحلیۃ عن انس رضی اللہ تعالٰی عنہ۔

کوئی صبح اور شام ایسی نہیں ہوتی کہ زمین کے ٹکڑے ایک دوسرے کو پکار کر نہ کہتے ہوں کہ اے ہمسائے! آج تجھ پر کوئی نیک بندہ گزرا جس نے تجھ پر نماز پڑھی یا ذکر الٰہی کیا، اگر وہ ٹکڑا جواب دیتا ہے کہ ہاں تو وہ پوچھنے والا ٹکڑا اعتقاد کرتا ہے کہ اسے مجھ پر فضیلت ہے۔ (اسے طبرانی نے اوسط میں اور ابو نعیم نے حلیہ میں حضرت انس رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت کیا)

(مجمع الزوائد، جلد 2، صفحہ 6، دار الکتب العربی، بیروت، لبنان)

سکین نمبر 26 صفحہ نمبر 104,105 پر دیکھیے

(المعجم الاوسط، جلد 1، صفحہ 177 مطبوعہ دار الحرمین القاہرہ)

سکین نمبر 27 صفحہ نمبر 106,107 پر دیکھیے

تو خبر رکھنا، خبر دینا سب کچھ ثابت ہے۔ کیا مرزا ہر اینٹ پتھر، ہر بت پرست کافر، ہر ریچھ بندر، ہر کتے سؤر کو بھی اپنی طرح نبی و رسول کہے گا؟ ہر گز نہیں، تو بات واضح ہے کہ معنی لغوی ہر گز مراد نہیں بلکہ یقیناً وہی شرعی و عرفی رسالت و نبوت مقصود اور کفر و ارتداد یقینی قطعی موجود۔

وبعبارۃ اخری معنی کے چار ہی قسم ہیں:

(1) لغوی (2) شرعی (3) عرفی (4) عام یا خاص

یہاں عرف عام تو بعینہ وہی معنی شرعی ہے جس پر کفر قطعاً حاصل، اور ارادہ لغوی کا ادعاء یقیناً باطل،

اب یہی رہا کہ فریب دہی عوام کو یوں کہہ دے کہ میں نے اپنی خاص اصطلاح میں نبی و رسول کے معنی اور رکھے ہیں جن میں مجھے سگ وخوک سے امتیاز بھی ہے اور حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے وصفِ نبوت میں اشتراک بھی نہیں، مگر حاش للہ! ایسا باطل ادعاء اصلاً شرعاً عقلاً عرفاً کسی طرح بادشتر سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا، ایسی جگہ لغت وشرع وعرف عام سب سے الگ اپنی نئی اصطلاح کا مدعی ہونا قابل قبول ہو تو کبھی کسی کافر کی کسی سخت سے سخت بات پر گرفت نہ ہو سکے کوئی مجرم کسی معظم کی کیسی ہی شدید توہین کر کے مجرم نہ ٹھہر سکے کہ ہر ایک کو اختیار ہے اپنی کسی اصطلاح خاص کا دعوٰی کر دے جس میں کفر و توہین کچھ نہ ہو، کیا زید کہہ سکتا ہے خدا دو ہیں جب اس پر اعتراض ہو کہہ دے میری اصطلاح میں ایک کو دو کہتے ہیں، کیا عمرو جنگل میں سؤر کو بھاگتا دیکھ کر کہہ سکتا ہے وہ قادیانی بھاگا جاتا ہے، جب کوئی مرزائی گرفت چاہے کہہ دے میری مراد وہ نہیں جو آپ سمجھے میری اصطلاح میں ہر بھگوڑے یا جنگلی کو قادیانی کہتے ہیں، اگر کہیئے کوئی مناسبت بھی ہے تو جواب دے کہ اصطلاح میں مناسبت شرط نہیں لامشاحۃ فی الاصطلاح (اصطلاح میں کوئی اعتراض نہیں) آخر سب جگہ منقول ہی ہونا کیا ضرور، لفظ مرتجل بھی ہوتا ہے جس میں معنی اول سے مناسبت اصلاً منظور نہیں، معہذا اقادی بمعنی جلدی کنندہ ہے یا جنگل سے آنے والا۔

## قادیان اور قادیانی کی لغوی تشریح

قاموس میں ہے:

قدت قادیۃ جاء قوم قدا قحموا من البادیۃ والفرس قدیانا اسرع

قوم جلدی میں آئی، قدت قادیۃ کا ایک معنی قدت من البادیۃ یا قدت الفرس جنگل سے آیا، یا گھوڑے کو تیز کیا۔

(القاموس المحیط، صفحہ 1323، مؤسسۃ الرسالۃ)

سکین نمبر 28 صفحہ نمبر 108,109 پر دیکھیے



(الجاسوس، صفحہ 65، دار النوادر)

سکین نمبر 29 صفحہ نمبر 110,111 پر دیکھیے

(تاج العروس، جلد 16، صفحہ 277، 278، التراث العربی)

سکین نمبر 30 صفحہ نمبر 112,113,114 پر دیکھیے

قادیان اس کی جمع اور قادیانی اس کی طرف منسوب یعنی جلدی کرنے والوں یا جنگل سے آنے والوں کا ایک، اس مناسبت سے میری اصطلاح میں ہر بھگوڑے جنگلی کا نام قادیانی ہوا، کیا زید کی وہ تقریر کسی مسلمان یا عمرو کی یہ توجیہ کسی مرزائی کو مقبول ہو سکتی ہے، حاشا وکلا کوئی عاقل ایسی بناوٹوں کو نہ مانے گا بلکہ اسی پر کیا موقوف، یوں اصطلاح خاص کا ادعاء مسموع ہو جائے تو دین و دنیا کے تمام کارخانے درہم برہم ہوں، عورتیں شوہروں کے پاس سے نکل کر جس سے چاہیں نکاح کر لیں کہ ہم نے تو ایجاب وقبول نہ کیا تھا، اجازت لیتے وقت ہاں کہا تھا، ہماری اصطلاح (ہاں) بمعنی (ہوں) یعنی کلمہ جزر و انکار ہے، لوگ بیع نامے لکھ کر رجسٹری کرا کر جائدادیں چھین لیں کہ ہم نے تو بیع نہ کی تھی بیچنا لکھا تھا، ہماری اصطلاح میں عاریت یا اجارے کو بیچنا کہتے ہیں الٰی غیر ذٰلک من فسادات لا تحصٰی (ایسے بہت سے فسادات ہوں گے) تو ایسی جھوٹی تاویل والا خود اپنے معاملات میں اسے نہ مانے گا، کیا مسلمانوں کو زن و مال اللہ ورسول (جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) سے زیادہ پیارے ہیں کہ جورو اور جائداد کے باب میں تاویل نہ سنیں اور اللہ ورسول کے معاملے میں ایسی ناپاک بناوٹیں قبول کر لیں لا الہ الا اللہ مسلمان ہرگز ایسے مردود بہانوں پر التفات بھی نہ کریں گے انہیں اللہ ورسول اپنی جان اور تمام جہان سے زیادہ عزیز ہیں وللہ الحمد جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خود ان کا رب جل وعلا قرآن عظیم میں ایسے بیہودہ عذروں کا دربار جلا چکا ہے۔

فرماتا ہے:

لَا تَعْتَذِرُوا قَدْ كَفَرْتُم بَعْدَ إِيمَانِكُمْ ﴿سورہ التوبۃ آیت 66﴾

ترجمہ کنزالایمان: بہانے نہ بناؤ تم کافر ہو چکے مسلمان ہو کر

**ثالثاً:**

کفرِ چہارم میں امتی و نبی کا مقابلہ صاف اسی معنی شرعی وعرفی کی تعیین کر رہا ہے۔

**رابعاً:**

کفرِ اول میں تو کسی جھوٹے ادعائے تاویل کی بھی گنجائش نہیں، آیت میں قطعاً معنی شرعی ہی مراد ہیں نہ کہ لغوی، نہ اس شخص کی کوئی اصطلاح خاص، اور اسی کو اس نے اپنے نفس کے لئے مانا تو قطعاً یقیناً بمعنی شرعی ہی اپنے نبی اللہ و رسول اللہ ہونے کا مدعی اور وَلٰکِنْ رَّسُوْلَ اللّٰہِ وَخَاتَمَ النَّبِیّٖنَ ﴿سورہ احزاب آیت 40﴾ ترجمہ کنزالایمان: ہاں اللہ کے رسول ہیں اور سب نبیوں کے پچھلے کا منکر اور باجماعِ قطعی جمیع امت مرحومہ مرتد و کافر ہوا، سچ فرمایا سچے خدا کے سچے رسول سچے خاتم النبیین محمد مصطفی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کہ عنقریب میرے بعد آئیں گے ثلثون دجّالون کذّابون کلھم یزعم انہ نبی تیس (۳۰) دجال کذاب کہ ہر ایک اپنے کو نبی کہے گا وانا خاتم النبیین لا نبی بعدی۔

حالانکہ میں خاتم النبیین ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں، اٰمنت اٰمنت صلی اللہ تعالیٰ علیک وسلم میں ایمان لایا میں ایمان لایا، اللہ تعالیٰ آپ پر صلوٰۃ و سلام نازل فرمائے۔ اسی لئے فقیر نے عرض کیا تھا کہ مرزا ضرور مثیل مسیح ہے صدق بلکہ مسیح دجال کا کہ ایسے مدعیوں کو یہ لقب خود بارگاہ رسالت سے عطا ہوا والعیاذ باللہ رب العٰلمین۔

(سنن ابی داؤد، جلد 4، باب الملاحم، صفحہ 121، رقم الحدیث 4333، المکتبۃ العصریۃ)

سکین نمبر 31 صفحہ نمبر 115,116 پر دیکھئے

(المعجم الاوسط، جلد 3، صفحہ 317، مطبوعہ دار الحرمین)

سکین نمبر 32 صفحہ نمبر 117,118 پر دیکھئے

(جامع المسانید والسنن، جلد 2، صفحہ 402، رقم الحدیث 2277، السعودیہ)

سکین نمبر 33 صفحہ نمبر 119,120 پر دیکھئے



## کفر نمبر 5

"دافع البلاء" میں حضرت مسیح علیہ السلام سے اپنی برتری کا اظہار کیا ہے۔ مزید یہ کہ مرزا غلام قادیانی کذاب نے حضرت عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام کی شان میں جا بجا توہین کی جن کی تفصیلات مندرجہ ذیل کتب میں ملاحظہ کی جا سکتی ہے ان کے اصل سکین کتاب کے آخر پر لگا دیئے گئے ہیں۔

## حضرت عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام کی توہین

"آپ کا خاندان بھی نہایت پاک اور مطہر ہے۔ تین دادیاں اور نانیاں آپ کی زنا کار اور کسبی عورتیں تھیں۔ جن کے خون سے آپ کا وجود ظہور پذیر ہوا۔ مگر شاید یہ بھی خدائی کے لئے ایک شرط ہوگی۔ آپ کا کنجریوں سے میلان اور صحبت بھی شاید اسی وجہ سے ہو کہ جدّی مناسبت درمیان ہے ورنہ کوئی پرہیزگار انسان ایک جوان کنجری کو یہ موقعہ نہیں دے سکتا کہ وہ اس کے سر پر اپنے ناپاک ہاتھ لگاوے اور زنا کاری کی کمائی کا پلید عطر اس کے سر پر ملے اور اپنے بالوں کو اس کے پیروں پر ملے۔ سمجھنے والے سمجھ لیں کہ ایسا انسان کس چلن کا آدمی ہو سکتا ہے۔"

(خزائن جلد 11، ضمیمہ رسالہ انجام آتھم، صفحہ 291)

سکین نمبر 34 صفحہ نمبر 121 پر دیکھئے

"آپ کی انہیں حرکات سے آپ کے حقیقی بھائی آپ سے سخت ناراض رہتے تھے اور ان کو یقین تھا کہ آپ کے دماغ میں ضرور کچھ خلل ہے اور وہ ہمیشہ چاہتے رہے کہ کسی شفاخانہ میں آپ کا باقاعدہ علاج ہو شاید خدا تعالیٰ شفا بخشے۔"

(خزائن جلد 11، ضمیمہ رسالہ انجام آتھم، صفحہ 290)

سکین نمبر 35 صفحہ نمبر 122 پر دیکھئے

"یسوع درحقیقت بوجہ بیماری مرگی کے دیوانہ ہو گیا تھا۔"

(خزائن جلد 9، معیار المذہب، صفحہ 484)

سکین نمبر 36 صفحہ نمبر 123 پر دیکھئے

"کے لئے افیون مفید ہوتی ہے۔ پس علاج کی غرض سے مضائقہ نہیں کہ افیون شروع کر دی

جائے مَیں نے جواب دیا کہ یہ آپ نے بڑی مہربانی کی کہ ہمدردی فرمائی لیکن اگر مَیں ذیابیطس کے لئے افیون کھانے کی عادت کرلوں تو مَیں ڈرتا ہوں کہ لوگ ٹھٹھا کر کے یہ نہ کہیں کہ پہلا مسیح تو شرابی تھا اور دوسرا افیونی۔"

(خزائن جلد 19، صفحہ 435) سکین نمبر 37 صفحہ نمبر 124 پر دیکھئے

"نہایت شرم کی بات یہ ہے کہ آپ نے پہاڑی تعلیم کو جو انجیل کا مغز کہلاتی ہے۔ یہودیوں کی کتاب طالمود سے چرا کر لکھا ہے۔ اور پھر ایسا ظاہر کیا ہے کہ گویا یہ میری تعلیم ہے۔ لیکن جب سے یہ چوری پکڑی گئی عیسائی بہت شرمندہ ہیں۔"

(خزائن جلد 11، ضمیمہ رسالہ انجام آتھم، صفحہ 290) سکین نمبر 38 صفحہ نمبر 125 پر دیکھئے

"مسیح کا چال چلن آپ کے نزدیک کیا تھا۔ ایک کھاؤ پیو۔ شرابی۔ نہ زاہد نہ عابد۔ نہ حق کا پرستار۔ متکبر۔ خود بین۔ خدائی کا دعویٰ کرنے والا۔"

(خزائن جلد 9، نور القرآن نمبر 2، صفحہ 387) سکین نمبر 39 صفحہ نمبر 126 پر دیکھئے

"جو شخص کشمیر سری نگر محلہ خان یار میں مدفون ہے اس کو ناحق آسمان پر بٹھایا گیا۔ کس قدر ظلم ہے۔ خدا تو بپابندی اپنے وعدوں کے ہر چیز پر قادر ہے لیکن ایسے شخص کو کسی طرح دوبارہ دنیا میں نہیں لا سکتا جس کے پہلے فتنے نے ہی دنیا کو تباہ کر دیا ہے۔"

(خزائن جلد 18، دافع البلاء، صفحہ 235) سکین نمبر 40 صفحہ نمبر 127 پر دیکھئے

## کفر نمبر 6

مرزا غلام قادیانی کذاب حضرت عیسیٰ ابن مریم کی توہین کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ:

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو

اس سے بہتر غلام احمد ہے

(خزائن جلد 22، تتمہ حقیقت الوحی، صفحہ 483) سکین نمبر 41 صفحہ نمبر 128 پر دیکھئے



## کفر نمبر 7

اشتہار معیار الاخیار (یہ اشتہار مرزا کے مجموعہ اشتہارات جلد 3 میں شامل ہے) میں لکھا ہے میں بعض نبیوں سے بھی افضل ہوں۔ یہ ادعاء بھی باجماعِ قطعی کفر وارتداد یقینی ہیں، فقیر نے اپنے فتوٰی مسمّٰی بہ ردّالرفضة میں شفاء شریف امام قاضی عیاض و روضہ امام نووی و ارشاد الساری امام قسطلانی و شرح عقائد نسفی و شرح مقاصد امام تفتازانی و اعلام امام ابن حجر مکی و منح الروض علامہ قاری و طریقہ محمدیہ علامہ برکوی و حدیقہ ندیہ مولٰی نابلسی وغیرہا کتب کثیرہ کے نصوص سے ثابت کیا ہے کہ باجماعِ مسلمین کوئی ولی کوئی غوث کوئی صدیق بھی کسی نبی سے افضل نہیں ہوسکتا، جو ایسا کہے قطعاً اجماعاً کافر ملحد ہے۔

ازاں جملہ شرح صحیح بخاری شریف میں ہے:

النبی افضل من الولی وھو امر مقطوع بہ والقائل بخلافہ کافر کانہ معلوم من الشرع بالضرورۃ

یعنی ہر نبی ہر ولی سے افضل ہے اور یہ امر یقینی ہے اور اس کے خلاف کہنے والا کافر ہے کہ یہ ضروریاتِ دین سے ہے۔

(ارشاد الساری، جلد الاول، صفحہ 214، دار الکتاب العلمیۃ، بیروت، لبنان) سکین نمبر 42 صفحہ نمبر 129,130 پر دیکھئے

(المفھم، جلد 6، کتاب النبوۃ، باب: موسیٰ مع الخضر علیہ السلام، صفحہ 217، دار ابن کثیر، بیروت) سکین نمبر 43 صفحہ نمبر 131,132 پر دیکھئے

کفر نمبر 7 میں ایسے ایک لطیف تاویل کی گنجائش تھی کہ یہ لفظ (نبیوں) بتقدیم نون نہیں بلکہ (بنیوں) بہ تقدیم با ہے یعنی بھنگی درکنار کہ خود ان کے تو لال گرو کا بھائی ہوں ان سے تو افضل ہوا ہی چاہوں میں تو بعض بنیوں سے بھی افضل ہوں کہ انہوں نے صرف آٹے دال میں ڈنڈی ماری اور یہاں وہ ہتھ پھیری کی بنیوں کا دین ہی اڑ گیا، مگر افسوس کہ دیگر تصریحات نے اس

تاویل کی جگہ نہ رکھی۔

## کفر نمبر 8

مرزا کذاب اپنی کتاب ازالہ اوہام میں حضرت مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کے معجزات کو جن کا ذکر خداوند تعالیٰ بطور احسان فرماتا ہے **مسمریزم** لکھ کر کہتا ہے: "اگر میں اس قسم کے معجزات کو مکروہ نہ جانتا تو ابن مریم سے کم نہ رہتا۔"

(خزائن جلد 3 ازالہ اوہام حصہ اول، صفحہ 255 تا 258) سکین نمبر 44 صفحہ نمبر 133-136 پر دیکھئے

یہ کفر متعدد کفروں کا خمیرہ ہے معجزات کو مسمریزم کہنا ایک کفر کہ اس تقدیر پر وہ معجزہ نہ ہوئے بلکہ معاذ اللہ ایک کسبی کرشمے ٹھہرے، اگلے کافروں نے بھی ایسا ہی کہا تھا۔

إِذْ قَالَ اللَّهُ يَا عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ اذْكُرْ نِعْمَتِي عَلَيْكَ وَعَلَىٰ وَالِدَتِكَ إِذْ أَيَّدتُّكَ بِرُوحِ الْقُدُسِ تُكَلِّمُ النَّاسَ فِي الْمَهْدِ وَكَهْلًا ۖ وَإِذْ عَلَّمْتُكَ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَالتَّوْرَاةَ وَالْإِنجِيلَ ۖ وَإِذْ تَخْلُقُ مِنَ الطِّينِ كَهَيْئَةِ الطَّيْرِ بِإِذْنِي فَتَنفُخُ فِيهَا فَتَكُونُ طَيْرًا بِإِذْنِي ۖ وَتُبْرِئُ الْأَكْمَهَ وَالْأَبْرَصَ بِإِذْنِي ۖ وَإِذْ تُخْرِجُ الْمَوْتَىٰ بِإِذْنِي ۖ وَإِذْ كَفَفْتُ بَنِي إِسْرَائِيلَ عَنكَ إِذْ جِئْتَهُم بِالْبَيِّنَاتِ فَقَالَ الَّذِينَ كَفَرُوا مِنْهُمْ إِنْ هَٰذَا إِلَّا سِحْرٌ مُّبِينٌ ﴿سورہ المائدۃ آیت 110﴾

ترجمہ کنزالایمان: جب اللہ فرمائے گا اے مریم کے بیٹے عیسیٰ! یاد کر میرا احسان اپنے اوپر اور اپنی ماں پر جب میں نے پاک روح سے تیری مدد کی تو لوگوں سے باتیں کرتا پالنے میں اور پکی عمر ہو کر اور جب میں نے تجھے سکھائی کتاب اور حکمت اور توریت اور انجیل اور جب تو مٹی سے پرند کی سی مورت میرے حکم سے بناتا پھر اس میں پھونک مارتا تو وہ میرے حکم سے اڑنے لگتی اور تو مادرزاد اندھے اور سفید داغ والے کو میرے حکم سے شفا دیتا اور جب تو مُردوں کو میرے



حکم سے زندہ نکالتا اور جب میں نے بنی اسرائیل کو تجھ سے روکا جب تو ان کے پاس روشن نشانیاں لے کر آیا تو ان میں کے کافر بولے کہ یہ تو نہیں مگر کھلا جادو۔

**مسمریزم** بتایا یا جادو کہا، بات ایک ہی ہوئی یعنی الٰہی معجزے نہیں کسبی ڈھکوسلے ہیں، ایسے ہی منکروں کے خیال ضلال کو حضرت مسیح کلمۃ اللہ صلی اللہ تعالیٰ علی سیدہ وعلیہ وسلم نے بار بار بتاکید رد فرما دیا تھا اپنے معجزات مذکورہ ارشاد کرنے سے پہلے فرمایا:

وَرَسُولًا إِلَىٰ بَنِي إِسْرَائِيلَ أَنِّي قَدْ جِئْتُكُم بِآيَةٍ مِّن رَّبِّكُمْ ۖ أَنِّي أَخْلُقُ لَكُم مِّنَ الطِّينِ كَهَيْئَةِ الطَّيْرِ فَأَنفُخُ فِيهِ فَيَكُونُ طَيْرًا بِإِذْنِ اللَّهِ ۖ وَأُبْرِئُ الْأَكْمَهَ وَالْأَبْرَصَ وَأُحْيِي الْمَوْتَىٰ بِإِذْنِ اللَّهِ ۖ وَأُنَبِّئُكُم بِمَا تَأْكُلُونَ وَمَا تَدَّخِرُونَ فِي بُيُوتِكُمْ ۚ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً لَّكُمْ إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ ﴿سورہ آل عمران آیت 49﴾

ترجمہ کنزالایمان: اور رسول ہوگا بنی اسرائیل کی طرف، یہ فرماتا ہوکہ میں تمہارے پاس ایک نشانی لایا ہوں تمہارے رب کی طرف سے کہ میں تمہارے لئے مٹی سے پرند کی سی مورت بناتا ہوں پھر اس میں پھونک مارتا ہوں تو وہ فوراً پرند ہو جاتی ہے اللہ کے حکم سے اور میں شفا دیتا ہوں مادرزاد اندھے اور سفید داغ والے کو اور میں مُردے جلاتا ہوں اللہ کے حکم سے اور تمہیں بتاتا ہوں جو تم کھاتے اور جو اپنے گھروں میں جمع کر رکھتے ہو، بیشک ان باتوں میں تمہارے لئے بڑی نشانی ہے اگر تم ایمان رکھتے ہو۔

پھر دوبارہ فرمایا:

وَجِئْتُكُم بِآيَةٍ مِّن رَّبِّكُمْ فَاتَّقُوا اللَّهَ وَأَطِيعُونِ ﴿سورہ آل عمران آیت 50﴾

ترجمہ کنزالایمان: اور میں تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے نشانی لایا ہوں، تو اللہ

سے ڈرو اور میرا حکم مانو۔

مگر جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے رب کی نہ مانے وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی کیوں ماننے لگا، یہاں تو اسے صاف گنجائش ہے کہ اپنی بڑائی سبھی کرتے ہیں ع

**کس نہ گوید کہ دروغ من ترش ست**

(کوئی نہیں کہتا کہ میرا جھوٹ ترش ہے)

پھر ان معجزات کو مکروہ جاننا دوسرا کفر یہ کہ کراہت اگر اس بنا پر ہے کہ وہ فی نفسہٖ مذموم کام تھے جب تو کفر ظاہر ہے۔

قال اللہ تعالیٰ:

تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلَىٰ بَعْضٍ ﴿سورہ البقرۃ آیت 253﴾

ترجمہ کنز الایمان: یہ رسول ہیں کہ ہم نے ان میں ایک کو دوسرے پر افضل کیا۔

اور اسی فضیلت کے بیان میں ارشاد ہوا:

وَآتَيْنَا عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ الْبَيِّنَاتِ وَأَيَّدْنَاهُ بِرُوحِ الْقُدُسِ ﴿سورہ البقرۃ آیت 87﴾

ترجمہ کنز الایمان: اور ہم نے عیسیٰ بن مریم کو کھلی نشانیاں عطا فرمائیں اور پاک روح سے اس کی مدد کی۔

## کفر نمبر 9

اور اگر اس بنا پر ہے کہ وہ کام اگرچہ فضیلت کے تھے مگر میرے منصب اعلیٰ کے لائق نہیں تو یہ وہی نبی پر اپنی تفضیل ہے ہر طرح کفر وارتداد قطعی سے مفر نہیں، پھر ان کلمات شیطانیہ میں مسیح کلمۃ اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیٰ سیدہ وعلیہ وسلم کی تحقیر تیسرا کفر ہے اور ایسی ہی تحقیر اس کلام ملعون کفر ششم میں تھی اور سب سے بڑھ کر اس کفر نہم میں ہے کہ ازالہ صفحہ ۱۶۱ پر حضرت مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کی نسبت لکھا بوجہ مسمریزم کے عمل کرنے کے تنویر باطن اور توحید اور دینی استقامت میں کم درجے



پر بلکہ قریب ناکام رہے

انا للہ وانا الیہ راجعون. الا لعنۃ اللہ علیٰ اعداء انبیاء اللہ وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ انبیائہ وبارک وسلم۔

(ازالہ اوہام ص ۱۱۶)

ہر نبی کی تحقیر مطلقاً کفر قطعی ہے جس کی تفصیل سے شفاء شریف وشروح شفاء وسیف مسلول امام تقی الملۃ والدین سبکی وروضہ امام نووی و وجیز امام کردری و اعلام امام حجر مکی وغیرہا تصانیف ائمہ کرام کے دفتر گونج رہے ہیں نہ کہ نبی بھی کون نبی مرسل نہ کہ مرسل بھی کیسا مرسل اولو العزم نہ کہ تحقیر بھی کتنی کہ **مسمریزم** کے سبب نور باطن نہ نور باطن بلکہ دینی استقامت نہ دینی استقامت بلکہ نفس توحید میں کم درجہ بلکہ ناکام رہے اس ملعون قول لعن اللہ قائلہ وقابلہ (اسے کہنے والے اور قبول کرنے والے پر اللہ کی لعنت) نے اولو العزمی ورسالت ونبوت درکنار اس عبد اللہ وکلمۃ اللہ وروح اللہ علیہ وصلوٰۃ اللہ وسلام وتحیات اللہ کے نفس ایمان میں کلام کر دیا اس کا جواب ہمارے ہاتھ میں کیا ہے سوا اس کے کہ:

إِنَّ الَّذِينَ يُؤْذُونَ اللَّهَ وَرَسُولَهُ لَعَنَهُمُ اللَّهُ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَأَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا مُّهِينًا ﴿سورہ احزاب آیت 57﴾

ترجمہ کنز الایمان: بیشک جو ایذا دیتے ہیں اللہ اور اس کے رسول کو ان پر اللہ کی لعنت ہے دنیا اور آخرت میں اور اللہ نے ان کے لیے ذلت کا عذاب تیار کر رکھا ہے۔

## کفر نمبر 10

ازالہ صفحہ ۶۲۹ پر لکھتا ہے:

ایک زمانے میں چار سو نبیوں کی پیشگوئی غلط ہوئی اور وہ جھوٹے۔

(خزائن جلد 2، شہادۃ القرآن، صفحہ 341)

(خزائن جلد 13، ضرورۃ الامام، صفحہ 488)

سکین نمبر 45 صفحہ نمبر 137,138 پر دیکھئے

یہ اس کی پیش بندی ہے کہ یہ کذاب اپنی بڑ میں ہمیشہ پیشگوئیاں ہانکتا رہتا ہے اور بعنایت الٰہی وہ آئے دن جھوٹی پڑا کرتی ہیں تو یہاں یہ بتانا چاہتا ہے کہ پیشگوئی غلط پڑی کچھ شان نبوت کے خلاف نہیں معاذ اللہ اگلے انبیاء میں بھی ایسا ہوتا ہے۔

یہ صراحۃً انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسّلام کی تکذیب ہے عام اقوام کفار لعنہم اللہ کا کفر۔

اللہ عزت عزجلالہ نے یوں ہی تو بیان فرمایا:

كَذَّبَتْ قَوْمُ نُوحٍ الْمُرْسَلِينَ ﴿سورہ الشعراء آیت 105﴾

ترجمہ کنزالایمان: نوح کی قوم نے پیغمبروں کو جھٹلایا۔

كَذَّبَتْ قَوْمُ لُوطٍ الْمُرْسَلِينَ ﴿سورہ الشعراء آیت 160﴾

ترجمہ کنزالایمان: لوط کی قوم نے رسولوں کو جھٹلایا۔

كَذَّبَتْ عَادٌ الْمُرْسَلِينَ ﴿سورہ الشعراء آیت 123﴾

ترجمہ کنزالایمان: عاد نے رسولوں کو جھٹلایا۔

كَذَّبَ أَصْحَابُ الْأَيْكَةِ الْمُرْسَلِينَ ﴿سورہ الشعراء آیت 176﴾

ترجمہ کنزالایمان: بن والوں نے رسولوں کو جھٹلایا۔

وَإِن يُكَذِّبُوكَ فَقَدْ كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوحٍ وَعَادٌ وَثَمُودُ ﴿سورہ الحج آیت 42﴾

ترجمہ کنزالایمان: اور اگر یہ تمہاری تکذیب کرتے ہیں تو بیشک ان سے پہلے جھٹلا چکی ہے نوح کی قوم اور عاد اور ثمود۔

آئمہ کرام فرماتے ہیں، جو نبی پر اس کی لائی ہوئی بات میں کذب جائز ہی مانے اگرچہ وقوع نہ جانے باجماع کفر ہے نہ کہ معاذ اللہ چارسو انبیاء کا اپنے اخبار بالغیب میں کہ وہ ضرور اللہ ہی کی



طرف سے ہوتا ہے۔ واقع میں جھوٹا ہو جانا۔

شفا شریف میں ہے:

من دان بالوحدانية وصحة النبوة و نبوة بنبينا صلی اللہ تعالیٰ علیه وسلم ولكن جوز على الانبياء الكذب فيما اتوا به ادعى فی ذٰلک المصلحة بزعمه اولم يدعها فهوكافر باجماع

یعنی جو اللہ تعالیٰ کی وحدانیت نبوت کی حقانیت ہمارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نبوت کا اعتقاد رکھتا ہو با ایں ہمہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام پر انکی باتوں میں کذب جائز مانے خواہ بزعمِ خود اس میں کسی مصلحت کا ادعا کرے یا نہ کرے ہر طرح بالاتفاق کافر ہے۔

(الشفا بتعریف المصطفیٰ، جلد 2، صفحہ 214، 215، مرکز اہل السنۃ برکات رضا، ہند)

سکین نمبر 46 صفحہ نمبر 139-141 پر دیکھئے

ظالم نے چارسو کہہ کر گمان کیا کہ اس نے باقی انبیاء کو تکذیب سے بچا لیا حالانکہ یہی آیتیں جو ابھی تلاوت کی گئی ہیں شہادت دے رہی ہیں کہ اس نے آدم نبی اللہ سے محمد رسول اللہ تک تمام انبیائے کرام علیہم افضل الصلوٰۃ والسلام کو کاذب کہہ دیا کہ ایک رسول کی تکذیب تمام مرسلین کی تکذیب ہے۔

دیکھو قوم نوح وہود وصالح ولوط وشعیب علیہم الصلوٰۃ والسلام نے اپنے ایک ہی نبی کی تکذیب کی تھی مگر قرآن نے فرمایا: قوم نوح نے سب رسولوں کی تکذیب کی، عاد نے کل پیغمبروں کو جھٹلایا، ثمود نے جمیع انبیاء کو کاذب کہا، قوم لوط نے تمام رسل کو جھوٹا بتایا، ایکہ والوں نے سارے نبیوں کو دروغ گو کہا، یونہی واللہ اس قائل نے نہ صرف چارسو بلکہ جملہ انبیاء ومرسلین کو کذاب مانا۔

فلعن الله من كذب احدا من انبيائه وصلی اللہ تعالیٰ علی انبيائه ورسله والمؤمنين بهم اجمعين. وجعلنا منهم وحشرنا فيهم

وادخلنا معھم دارالنعیم بجاھھم عندہ وبرحمته بھم ورحمتھم بنا انه ارحم الراحمین والحمد لله رب العٰلمین۔

اللہ تعالیٰ کے کسی نبی کو جھوٹا کہنے والے پر اللہ تعالیٰ کی لعنت اور اللہ تعالیٰ اپنے انبیاء ورسولوں پر اوران کے وسیلہ سے تمام مومنین پر رحمت فرمائے اور ہمیں ان میں بنائے، ان کے ساتھ حشر اور ان کے ساتھ جنت میں داخل فرمائے، ان کی اپنے ہاں وجاہت اور ان پر اپنی رحمت اور انکی ہم پر رحمت کے سبب وہ برحق بڑا رحیم ورحمٰن ہے سب حمدیں اللہ تعالیٰ کے لئے جو سب جہانوں کا رب ہے۔

طبرانی معجم کبیر میں وَبَر حنفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

فَإِنِّي أَشْهَدُ عَدَدَ تُرَابِ الدُّنْيَا أَنَّ مُسَيْلِمَةَ كَذَّابٌ

(المعجم الکبیر، جلد 24، صفحہ 154،153، مکتبۃ ابن تیمیہ) سکین نمبر 47 صفحہ نمبر 142-144 پر دیکھئے

ترجمہ: بیشک میں ذرہ ہائے خاک تمام دنیا کے برابر گواہیاں دیتا ہوں کہ مسیلمہ (جس نے زمانہ اقدس میں ادعائے نبوت کیا تھا) کذاب ہے۔

وانا اشھد معک یارسول اللہ (یارسول اللہ! میں بھی آپ کے ساتھ گواہی دیتا ہوں) اور محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ عالم پناہ کا یہ ادنیٰ کتا بعدد دانہائے ریگ وستارہائے آسمان گواہی دیتا ہے اور میرے ساتھ تمام ملائکہ سمٰوٰت وارض وحاملانِ عرش گواہ ہیں اور خود عرش عظیم کا مالک گواہ ہے:

وَكَفَىٰ بِاللَّهِ شَهِيدًا ﴿سورہ الفتح آیت 28﴾

ترجمہ کنزالایمان: اور اللہ کافی ہے گواہ

کہ ان اقوال مذکورہ کا قائل بیباک کافر مرتد ناپاک ہے۔



اگر یہ اقوال مرزا کی تحریروں میں اسی طرح ہیں تو واللہ واللہ وہ یقینا کافر اور جو اس کے ان اقوال یا ان کے امثال پر مطلع ہو کر اسے کافر نہ کہے وہ بھی کافر، ندوہ مخذولہ اور اس کے اراکین کہ صرف طوطے کی طرح کلمہ گوئی پر مدارِ اسلام رکھتے اور تمام بد دینوں گمراہوں کو حق پر جانتے، خدا کو سب سے یکساں راضی مانتے، سب مسلمانوں پر مذہب سے لادعوے دینا لازم کرتے ہیں جیسا کہ ندوہ کی روداد اوّل و دوم ورسالہ اتفاق وغیرہا میں مصرح ہے ان اقوال پر بھی اپنا وہی قاعدہ ملعونہ مجرد کلمہ گوئی نیچریت کا اعلیٰ نمونہ جاری رکھیں اس کی تکفیر میں چون وچرا کریں تو وہ بھی کافر، وہ اراکین بھی کفار، مرزا کے پیرو اگرچہ خود ان اقوال انجس الابوال کے معتقد نہ بھی ہوں مگر جب کہ صریح کفر وکھلے ارتداد دیکھتے سنتے پھر مرزا کو امام وپیشوا ومقبول خدا کہتے ہیں قطعاً یقیناً سب مرتد ہیں سب مستحق نار۔

(یہ اقوال دوسرے کے منقول تھے اس فتوے کے بعد مرزا کی بعض نئی تحریریں خود نظر سے گزریں جن میں قطعی کفر بھرے ہیں بلاشبہ وہ یقینا کافر مرتد ہے۔)

شفاء شریف میں ہے:

نکفر من لم یکفر من دان بغیر ملة المسلمین من الملل اووقف فیھم اوشک

یعنی ہم ہر اس شخص کو کافر کہتے ہیں جو کافر کو کافر نہ کہے یا اسکی تکفیر میں توقف کرے یا شک رکھے۔

(الشفا بتعریف المصطفیٰ، 2، صفحہ 216، مرکز اہل السنۃ برکات رضا، ہند)

(الشفا بتعریف المصطفیٰ، صفحہ 851، جائزۃ دبئی) سکین نمبر 48 صفحہ نمبر 145-148 پر دیکھئے

شفاء شریف نیز فتاوٰی بزازیہ ودررو غررو فتاوٰی خیریہ ودرمختار ومجمع الانہر وغیرہا میں ہے:

من شک فی کفرہ وعذابه فقد کفر

جواس کے کفر وعذاب میں شک کرے یقیناً خود کافر ہے۔

(الدر المختار، کتاب الجہاد، صفحہ 345، دار الکتاب العلمیۃ، بیروت، لبنان)

سکین نمبر 49 صفحہ نمبر 149,150 پر دیکھئے

اور جو شخص باوصف کلمہ گوئی وادعائے اسلام، کفر کرے وہ کافروں کی سب سے بدتر قسم مرتد کے حکم میں ہے، ہدایہ ودرمختار وعالمگیری وغرر وملتقی الابحر ومجمع الانہر وغیرہا میں ہے:

صاحب الهوٰی ان کان یکفر فهو بمنزلة المرتد

بدعتی اگر کفر کرے تو وہ مرتد کے حکم میں ہے۔

(الدر المختار، کتاب الوصایا، صفحہ 744، دار الکتب العلمیۃ)

سکین نمبر 50 صفحہ نمبر 151,152 پر دیکھئے

فتاوی ظہیریہ وطریقہ محمدیہ وحدیقہ ندیہ وبرجندی شرح نقایہ وفتاوی ہندیہ میں ہے:

هٰؤلاء القوم خارجون عن ملّة الاسلام واحكامهم احكام المرتدين

یہ لوگ دین اسلام سے خارج ہیں اور انکے احکام بعینہ مرتدین کے احکام ہیں۔

(فتاویٰ عالمگیری المعروف فتاویٰ ھندیہ، جلد2، صفحہ 264، بالمطبعۃ الکبریٰ، مصر)

سکین نمبر 51 صفحہ نمبر 153,154 پر دیکھئے

اور شوہر کے کفر کرتے ہی عورت نکاح سے فوراً نکل جاتی ہے، اب اگر بے اسلام لائے اپنے اس قول ومذہب سے بغیر توبہ کئے یا بعد اسلام وتوبہ عورت سے بغیر نکاح جدید کئے اس سے قربت کرے زنائے محض ہو جو اولاد ہو یقیناً ولد الزنا ہو، یہ احکام سب ظاہر اور تمام کتب میں دائر وسائر ہیں۔

فی الدر المختار عن غنیة ذوی الاحکام مایکون کفرا اتفاقا یبطل العمل والنکاح واولاده اولاد زنا



درمختار میں غنیۃ ذوی الاحکام سے منقول ہے جو بالاتفاق کفر ہو وہ عمل، نکاح کو باطل کر دیتا ہے اسکی اولاد ولد الزنا ہے۔

(الدر المختار، کتاب الجہاد، صفحہ 348، دار الکتاب العلمیۃ، بیروت)

سکین نمبر 52 صفحہ نمبر 155,156 پر دیکھئے

اور عورت کا کل مہر اس کے ذمہ عائد ہونے میں بھی شک نہیں جب کہ خلوت صحیحہ ہو چکی ہو کہ ارتداد کسی دَین کو ساقط نہیں کرتا۔

فی التنویر وارث کسب اسلامه وارثه المسلم بعد قضاء دين اسلامه وكسب ردته فی بعد قضاء دين ردته

تنویر میں ہے قرضہ کی ادائیگی کے بعد اس کے اسلامی وقت کی کمائی کا وارث مسلمان ہے اور اس کے ارتدادی دور کی کمائی بیت المال میں جمع ہوگی۔

(الدر المختار، کتاب الجہاد، صفحہ 348، دار الکتاب العلمیۃ)

سکین نمبر 53 صفحہ نمبر 157,158 پر دیکھئے

اور معجل تو فی الحال آپ ہی واجب الادا ہے، رہا مؤجل، وہ ہنوز اپنی اجل پر رہے گا، مگر یہ کہ مرتد بحال ارتداد ہی مر جائے یا دار الحرب کو چلا جائے اور حاکم شرع حکم فرما دے کہ وہ دار الحرب سے ملحق ہو گیا اس وقت مؤجل بھی فی الحال واجب الادا ہو جائے گا اگرچہ اجل موعود میں دس بیس برس باقی ہوں۔

درمختار میں ہے کہ اگر قاضی نے مرتد کو دار الحرب سے ملحق ہونے کا فیصلہ دے دیا تو اس کا دَین لوگوں کو حلال ہے، ردالمحتار میں ہے کیونکہ دار الحرب سے لاحق ہونے پر حربی ہو گیا اور حربی اسلام کے احکام میں مُردوں کی طرح ہوتے ہیں مگر اس کا طوق قاضی کے فیصلہ پر دائمی قرار پائے گا کیونکہ قبل ازیں اس کے واپس دار الاسلام آنے کا احتمال ہے، تو جب اس کی موت ثابت ہوگئی تو موت سے متعلقہ تمام احکام نافذ ہو جائیں گے جیسا کہ نہر نے ذکر کیا۔

لِأَنَّهُ بِاللَّحَاقِ صَارَ مِنْ أَهْلِ الْحَرْبِ وَهُمْ أَمْوَاتٌ فِي حَقِّ أَحْكَامِ الْإِسْلَامِ فَصَارَ كَالْمَوْتِ إِلَّا أَنَّهُ لَا يَسْتَقِرُّ لَحَاقُهُ إِلَّا بِالْقَضَاءِ لِاحْتِمَالِ الْعَوْدِ. وَإِذَا تَكَرَّرَ مَوْتُهُ تَثْبُتُ الْأَحْكَامُ الْمُتَعَلِّقَةُ بِهِ كَمَا ذُكِرَ نَهْرٌ

(الدرالمختار، کتاب الجہاد، صفحہ 348، دارالکتاب العلمیۃ، بیروت، لبنان)

سکین نمبر54 صفحہ نمبر159,160 پر دیکھئے

اولاد صغار ضرور اس کے قبضے سے نکال لی جائے گی۔

حذرا علی دینهم الاتری انهم صرحوا بنزع الولد من الام الشفيقة المسلمة ان كانت فاسقة والولد يعقل يخشى عليه التخلق بسيرها الذمية فما ظنک بالاب المرتد والعياذ بالله تعالٰی قال فی ردالمحتار الفاجرة بمنزلة الكتابية فان الولد يبقى عندها الٰی ان يعقل الاديان كما سياتی خوفا عليه من تعلمه منها ما تفعله فكذا الفاجرة

نابالغ بچوں کے دین کے خطرے کی وجہ سے، کیا آپ نے نہ دیکھا کہ فقہاء نے مسلمان شفیق ماں اگر فاسقہ ہو تو اس سے بچے کو الگ کرنے کی تصریح کی ہے بچے کے سمجھدار ہونے پر اس کی ماں کے بُرے اخلاق سے متاثر ہونے کے خوف کی وجہ سے، تو مرتد باپ کے بارے میں تیرا کیا گمان ہوگا، والعیاذ باللہ تعالٰی، ردالمحتار میں فرمایا کہ فاجر عورت اہلِ کتاب عورت کے حکم میں ہے کہ اس کے پاس بچہ صرف اس وقت تک رہے گا جب تک دین سمجھنے نہ پائے جیسا کہ بیان ہوگا، اس خوف سے کہ کہیں بچہ اس کے اعمال سے متاثر نہ ہو جائے، تو فاجرہ عورت کا بھی یہی حکم ہے۔

(اللباب، جلد الرابع، صفحہ 150، المکتبۃ العمیۃ، بیروت، لبنان)

سکین نمبر55 صفحہ نمبر161,162 پر دیکھئے



وانت تعلم الولد لا يحضنه الاب الا بعد ما بلغ سبعا او تسعا وذلک عمر العقل قطعا فيحرم الدفع اليه ويجب النزع منه وانما احوجنا الٰی هذا لان الملک ليس بيد الاسلام والافالسلطان اين يبقى المرتد حتى يبحث عن حضانته الاترى الٰی قولهم لا حضانة لمرتدة لانها تضرب وتحبس كاليوم فانی تتفرغ للحضانة فاذا كان هذا فی المحبوس فما ظنک بالمقتول ولكن انا لله وانا اليه راجعون ولا حول ولا قوة الا بالله العلی العظيم۔

اور تجھے علم ہے کہ والد بچے کو سات یا نو سال کے بعد ہی اپنی پرورش میں لیتا ہے اور یہ سمجھ کی عمر ہے لہٰذا بچے کو اس کے سپرد کرنا حرام ہے اور اس سے الگ کر لینا ضروری ہے اور ہم نے یہ ضرورت اس لئے محسوس کی کہ یہ ملک مسلمان کے اختیار میں نہیں ورنہ اسلامی حکمران مرتد کو کب چھوڑے گا کہ مرتد کی پرورش کا مسئلہ زیر بحث آئے، آپ نے غور نہیں کیا کہ فقہاء کا ارشاد ہے کہ مرتدہ کو حق پرورش نہیں ہے کیونکہ وہ قید میں سزا یافتہ ہوگی جیسا کہ آج ہے لہٰذا وہ پرورش کرنے کی فرصت کہاں پا سکتی ہے تو یہ حکم قیدی کے متعلق ہے تو مقتول مرتد کے متعلق تیرا کیا گمان ہو سکتا ہے، لیکن ہم اللہ تعالٰی کا مال اور ہم اسی کی طرف لوٹنے والے ہیں۔ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

فان سلطان الاسلام مامور بقتله لايجوز له ابقاؤه بعد ثلثة ايام ۱۲ منه

کیونکہ اسلامی حکمران کو مرتد کے قتل کا حکم ہے تو اسے جائز نہیں کہ مرتد کو تین دن کے بعد باقی رکھے۔

مگر ان کے نفس یا مال میں بدعوے ولایت اس کے تصرفات موقوف رہیں گے اگر پھر اسلام

لے آیااور اس مذہب ملعون سے توبہ کی تو وہ تصرف سب صحیح ہو جائیں گے اور اگر مرتد ہی مرگیایا دارالحرب کو چلا گیا تو باطل ہو جائیں گے۔

فی الدرالمختار یبطل منه اتفاقا ما یعتمد الملة وھی خمس النکاح والذبیحة والصید والشھادة والارث ویتوقف منه اتفاقا ما یعتمد المساواة وھو المفاوضة. اوولایة متعدیة وھوالتصرف علی ولدہ الصغیر. ان اسلم نفذ وان ھلک اولحق بدارالحرب وحکم بلحاقه بطل

درمختار میں ہے مرتد کے وہ تمام امور بالاتفاق باطل ہیں جن کا تعلق دین سے ہو اور وہ پانچ امور ہیں: نکاح، ذبیحہ، شکار، گواہی اور وراثت، اور وہ امور بالاتفاق موقوف قرار پائیں گے جو مساوات عمل مثلاً لین دین اور کسی پر ولایت اور یہ نابالغ اولاد کے بارے میں تصرفات ہیں، اگر وہ دوبارہ مسلمان ہو گیا تو موقوف امور نافذ ہو جائیں گے، اور اگر وہ ارتداد میں مرگیا یا دارالحرب پہنچ گیا اور قاضی نے اس کے طوق کا فیصلہ دے دیا تو وہ امور باطل ہو جائیں گے۔

(الدرالمختار، کتاب الجہاد، صفحہ 348، دارالکتاب العلمیة) سکین نمبر 56 صفحہ نمبر 163-165 پر دیکھئے

نسأل الله الثبات علی الایمان وحسبنا الله ونعم الوکیل وعلیه التکلان ولاحول ولا قوة الاّ بالله العلی العظیم وصلی الله تعالیٰ علی سیدنا ومولانا محمد واٰله وصحبه اجمعین، اٰمین والله تعالیٰ اعلم۔

ہم اللہ تعالیٰ سے ایمان پر ثابت قدمی کے لئے دعا گو ہیں، ہمیں اللہ تعالیٰ کافی ہے اور وہ اچھا وکیل ہے اور اس پر ہی بھروسا ہے۔



لاحول ولا قوة الا بالله العلی العظیم. وصلی الله تعالیٰ علی سیدنا ومولانا محمد وآله وصحبه اجمعین. آمین۔ والله تعالیٰ اعلم

محمد وصی احمد عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی عبد المصطفٰی احمد رضا خاں
ناصر دین عفی عنه بمحمدن المصطفٰی النبی الامیّ محمدی سُنّی حنفی قادری
صلی الله تعالیٰ علیه وسلّم

## تمت بالخیر

یہاں پر اعلحضرت کی کتاب السوء والعقاب کا اختتام ہوا، سابقہ صفحات پر دیئے گئے تمام حوالہ جات کو اصل کتب کے عکس دیکھنے کے لیے دیئے گئے صفحات پر کتاب کے آخر میں چیک کریں۔

## حدیثِ صحیح مسلم

قادیانی اکثر ایک صحیح مسلم کی حدیث کا ذکر کر کے کہتے ہیں کہ جی دیکھیں آنے والے کو چار دفعہ نبی اللہ کہا تو چلیں آئیں دیکھیں کہ اس حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں کیا ہے اور کن کو چار دفعہ نبی اللہ کہا گیا۔

صحیح مسلم میں حضرت نواس بن سمعان رضی اللہ عنہ سے مروی حدیث شریف میں کسی آنے والے نامعلوم کو چار بار نبی اللہ نہیں کہا گیا بلکہ جسے نبی اللہ کہا گیا ہے اس کا تفصیلی تعارف بھی اسی حدیث میں یوں ہے:۔

" فبینما هم کذلک اذ بعث اللہ المسیح بن مریم فینزل عند المنارة البیضاء شرقی دمشق بین مهرودتین ------- الی آخر الحدیث "

دجال اسی حال میں ہوگا (یعنی اپنی شعبدہ بازیاں دکھا رہا ہوگا جس کا ذکر اسی حدیث میں اس سے پہلے ہے) کہ ناگاہ اللہ تعالیٰ مریم کے بیٹے عیسیٰ علیہ السلام کو بھیجے گا، وہ دمشق کے مشرقی حصے میں ہلکا زردی مائل جوڑا پہنے ہوئے سفید مینار کے پاس اتریں گے، جب وہ اپنا سر مبارک جھکائیں گے تو پانی ٹپکے گا، اور جب وہ سر مبارک اٹھائیں گے تو موتی کی طرح قطرے ٹپکیں گے، جس کافر کو آپ کی سانس پہنچے گی اس زندہ رہنا حلال نہ ہوگا (فوراً مر جائے گا) اور اپ کی سانس وہاں تک پہنچے گی جہاں تک اپ کی نظر جائے گی، پھر وہ عیسیٰ ابن مریم دجال کو تلاش کریں گے یہاں تک کہ اسے باب لُدّ کے مقام پر (جو کہ مرزا قادیانی کے بقول بیت المقدس کے دیہات میں سے ایک گاؤں ہے۔ خزائن جلد 3 صفحہ 209) اسے جالیں گے اور قتل کر دیں گے۔

آپ نے دیکھا کہ یہاں واضح طور پر حضرت عیسیٰ بن مریم علیہما السلام کا نام کے ساتھ



ذکر ہو رہا ہے اور یہ بھی بیان ہو رہا ہے کہ وہ کہاں نازل ہونگے کس طرح نازل ہونگے اور کیسے دجال کو بیت المقدس کے ایک مقام پر قتل کریں گے۔ نیز اسی حدیث میں آگے یہ بھی بیان ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے سامنے ہی اللہ یاجوج ماجوج کو نکالے گا اور پھر تمام کے تمام یاجوج ماجوج آپ کی دعا سے ہلاک ہو جائیں گے۔ جبکہ مرزا قادیانی کے نزدیک یاجوج ماجوج سے مراد روسی اور برطانوی اقوام ہیں (خزائن جلد 3 صفحہ 373)

اسی طرح حدیث میں یہ ذکر بھی ہے کہ " فبینما هم کذلک اذ بعث اللہ ریحا طیبة فتا خذهم تحت آباهم فتقبض روح کل مسلم مومن ومسلم " اسی دوران اللہ ایک پاکیزہ ہوا بھیجے گا جو اُن کی بغلوں کے نیچے لگے گی جس سے ہر مومن اور مسلم کی روح قبض ہو جائے گی۔

میں تمام مسلمانوں سے گزارش کرتا ہوں کہ صحیح مسلم کی یہ پوری حدیث خود ترجمہ کے ساتھ پڑھ لیں انہیں پتہ چلے کہ اس حدیث میں حضرت عیسیٰ بن مریم علیہما السلام کا ذکر ہو رہا ہے یا غلام احمد بن چراغ بی بی کا۔

دوستو! آپ کو اس حدیث کے بارے میں جس میں عیسیٰ ابن مریم علیہما السلام کو چار دفعہ نبی اللہ کہا جس کے بارے میں قادیانیوں کا دعویٰ ہے کہ آنے والے کو چار دفعہ نبی اللہ کہا گیا کے بارے میں ایک بڑے مزے کی بات بتانا چاہوں گا۔

مرزا قادیانی نے اسی صحیح مسلم کی حدیث یہی حضرت نواس بن سمعان رضی اللہ عنہ والی روایت کو پوری باترجمہ اپنی کتاب " ازالہ اوہام " میں نقل کی ہے۔ اور آخر اس روایت کو **ضعیف** اور **ساقط الاعتبار ثابت** کرنے پر زور دیا ہے، چنانچہ لکھتا ہے کہ:

" یہ وہ حدیث ہے جو صحیح مسلم میں امام مسلم صاحب نے لکھی ہے جس کو ضعیف سمجھ کر رئیس المحدثین امام محمد اسماعیل بخاری نے چھوڑ دیا ہے " (خزائن جلد 3 صفحات 209 تا

210)۔

یہاں اگرچہ مرزا قادیانی نے امام بخاری رحمتہ اللہ علیہ پر صریح جھوٹ بولا ہے کہ انہوں نے اس روایت کو ضعیف سمجھ کر چھوڑ دیا ہے کیونکہ امام بخاری رحمتہ اللہ علیہ نے یہ بات کہیں نہیں لکھی۔

لیکن مرزا نے یہ بات لکھ کر صحیح مسلم کی اس روایت کو ضعیف ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کیونکہ اس نے ایک جگہ یوں بھی لکھا ہے کہ:۔

"جو حدیث امام بخاری کی شرط کے مخالف ہو وہ قبول کے لائق نہیں" (خزائن جلد 17 صفحات 119 تا 120)۔اسی طرح مرزا غلام قادیانی نے یہ بھی لکھا کہ:۔

"اب حاصل کلام یہ ہے کہ وہ دمشقی حدیث جو امام مسلم نے پیش کی ہے (یعنی حضرت نواس بن سمعان والی یہی حدیث) خود مسلم کی دوسرے حدیث سے ساقط الاعتبار ٹھہرتی ہے اور صریح ثابت ہوتا ہے کہ نواس راوی نے اس حدیث کے بیان کرنے میں دھوکہ کھایا ہے" (خزائن جلد 3 صفحہ 220)۔

آپ نے دیکھا مرزا غلام قادیانی صحابی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت نواس بن سمعان رضی اللہ عنہ کو "نواس راوی" جیسے خلاف ادب الفاظ کے ساتھ ذکر کر کے ان کی روایت کو غلط ثابت کرنے کی کس طرح کوشش کر رہا ہے۔

تو پھر مرزا غلام قادیانی کے پیروکاروں کو کیا حق پہنچتا ہے کہ وہ مرزا قادیانی نزدیک ایک ضعیف اور ساقط الاعتبار روایت کو اپنی دلیل میں پیش کریں اور اس سے مرزا کی جعلی نبوت کو ثابت کرنے کی سعی لاحاصل کریں؟

الغرض صحیح مسلم کی اس حدیث میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت مسیح بن مریم علیہما السلام کے نزول کا ذکر فرمایا ہے اور ان کے ہاتھوں دجال کے قتل کا بیان فرمایا ہے ان



کی دعا سے ان کے سامنے تمام یاجوج ماجوج کی ہلاکت کی خبر دی ہے اور ان کے زمانے میں ہی تمام مومنوں اور مسلمانوں کی روحیں قبض ہونے کی خبر بھی دی ہے اور انہی کو "نبی اللہ" فرمایا ہے۔اس میں شک وشبہ والی کونسی بات ہے؟ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اللہ کے نبی ہیں جو انہیں نبی اللہ نہیں مانتا وہ مسلمان ہی نہیں ہوسکتا۔اب اگر اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں نبی اللہ فرمایا تو اس میں ایسی کون سی بات ہے جو مرزائی دماغ میں نہیں آتی؟ پھر یہ نہایت احمقانہ بات کی جاتی ہے کہ اس حدیث میں ایک مسیح کے آنے کی خبر دی گئی ہے جبکہ اس حدیث شریف میں "ایک مسیح" کی نہیں بلکہ "حضرت عیسیٰ بن مریم علیہما السلام" کے آنے کی خبر دی گئی ہے۔

**اس مضمون کے تحت تمام حوالہ جات کے اصل سکین کتاب کے آخر میں صفحہ 166 تا 176 پر ملاحظہ فرمائیں۔**

## عربی متن مکمل حدیث مسلم

110 (2937) حَدَّثَنَا أَبُو خَيْثَمَةَ زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ، حَدَّثَنَا الْوَلِيدُ بْنُ مُسْلِمٍ، حَدَّثَنِي عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ يَزِيدَ بْنِ جَابِرٍ، حَدَّثَنِي يَحْيَى بْنُ جَابِرٍ الطَّائِيُّ، قَاضِي حِمْصَ، حَدَّثَنِي عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ جُبَيْرٍ، عَنْ أَبِيهِ جُبَيْرِ بْنِ نُفَيْرٍ الْحَضْرَمِيِّ، أَنَّهُ سَمِعَ النَّوَّاسَ بْنَ سَمْعَانَ الْكِلَابِيَّ، ح وحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ مِهْرَانَ الرَّازِيُّ وَاللَّفْظُ لَهُ حَدَّثَنَا الْوَلِيدُ بْنُ مُسْلِمٍ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ يَزِيدَ بْنِ جَابِرٍ، عَنْ يَحْيَى بْنِ جَابِرٍ الطَّائِيِّ [ص:2251]، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ جُبَيْرِ بْنِ نُفَيْرٍ، عَنْ أَبِيهِ جُبَيْرِ بْنِ نُفَيْرٍ، عَنِ النَّوَّاسِ بْنِ سَمْعَانَ، قَالَ: ذَكَرَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الدَّجَّالَ ذَاتَ غَدَاةٍ، فَخَفَّضَ فِيهِ وَرَفَّعَ، حَتَّى ظَنَنَّاهُ فِي طَائِفَةِ النَّخْلِ، فَلَمَّا رُحْنَا إِلَيْهِ عَرَفَ ذَلِكَ فِينَا، فَقَالَ: »مَا شَأْنُكُمْ؟« قُلْنَا: يَا رَسُولَ اللهِ ذَكَرْتَ الدَّجَّالَ غَدَاةً، فَخَفَّضْتَ فِيهِ وَرَفَّعْتَ، حَتَّى ظَنَنَّاهُ فِي طَائِفَةِ النَّخْلِ، فَقَالَ: »غَيْرُ الدَّجَّالِ أَخْوَفُنِي عَلَيْكُمْ، إِنْ يَخْرُجْ وَأَنَا فِيكُمْ، فَأَنَا حَجِيجُهُ دُونَكُمْ، وَإِنْ

يَخْرُجْ وَلَسْتُ فِيكُمْ، فَامْرُؤٌ حَجِيجُ نَفْسِهِ وَاللهُ خَلِيفَتِي عَلَى كُلِّ مُسْلِمٍ [ص:2252]، إِنَّهُ شَابٌّ قَطَطٌ، عَيْنُهُ طَافِئَةٌ، كَأَنِّي أُشَبِّهُهُ بِعَبْدِ الْعُزَّى بْنِ قَطَنٍ، فَمَنْ أَدْرَكَهُ مِنْكُمْ، فَلْيَقْرَأْ عَلَيْهِ فَوَاتِحَ سُورَةِ الْكَهْفِ، إِنَّهُ خَارِجٌ خَلَّةً بَيْنَ الشَّأْمِ وَالْعِرَاقِ، فَعَاثَ يَمِينًا وَعَاثَ شِمَالًا، يَا عِبَادَ اللهِ فَاثْبُتُوا« قُلْنَا: يَا رَسُولَ اللهِ وَمَا لَبْثُهُ فِي الْأَرْضِ؟ قَالَ: »أَرْبَعُونَ يَوْمًا، يَوْمٌ كَسَنَةٍ، وَيَوْمٌ كَشَهْرٍ، وَيَوْمٌ كَجُمُعَةٍ، وَسَائِرُ أَيَّامِهِ كَأَيَّامِكُمْ« قُلْنَا: يَا رَسُولَ اللهِ فَذَلِكَ الْيَوْمُ الَّذِي كَسَنَةٍ، أَتَكْفِينَا فِيهِ صَلَاةُ يَوْمٍ؟ قَالَ: »لَا، اقْدُرُوا لَهُ قَدْرَهُ« قُلْنَا: يَا رَسُولَ اللهِ وَمَا إِسْرَاعُهُ فِي الْأَرْضِ؟ قَالَ: " كَالْغَيْثِ اسْتَدْبَرَتْهُ الرِّيحُ، فَيَأْتِي عَلَى الْقَوْمِ فَيَدْعُوهُمْ، فَيُؤْمِنُونَ بِهِ وَيَسْتَجِيبُونَ لَهُ، فَيَأْمُرُ السَّمَاءَ فَتُمْطِرُ، وَالْأَرْضَ فَتُنْبِتُ، فَتَرُوحُ عَلَيْهِمْ سَارِحَتُهُمْ، أَطْوَلَ مَا كَانَتْ ذُرًا، وَأَسْبَغَهُ ضُرُوعًا، وَأَمَدَّهُ خَوَاصِرَ، ثُمَّ يَأْتِي الْقَوْمَ، فَيَدْعُوهُمْ فَيَرُدُّونَ عَلَيْهِ قَوْلَهُ، فَيَنْصَرِفُ عَنْهُمْ، فَيُصْبِحُونَ مُمْحِلِينَ [ص:2253] لَيْسَ بِأَيْدِيهِمْ شَيْءٌ مِنْ أَمْوَالِهِمْ، وَيَمُرُّ بِالْخَرِبَةِ، فَيَقُولُ لَهَا: أَخْرِجِي كُنُوزَكِ، فَتَتْبَعُهُ كُنُوزُهَا كَيَعَاسِيبِ النَّحْلِ، ثُمَّ يَدْعُو رَجُلًا مُمْتَلِئًا شَبَابًا، فَيَضْرِبُهُ بِالسَّيْفِ فَيَقْطَعُهُ جَزْلَتَيْنِ رَمْيَةَ الْغَرَضِ، ثُمَّ يَدْعُوهُ فَيُقْبِلُ وَيَتَهَلَّلُ وَجْهُهُ، يَضْحَكُ، فَبَيْنَمَا هُوَ كَذَلِكَ إِذْ بَعَثَ اللهُ الْمَسِيحَ ابْنَ مَرْيَمَ، فَيَنْزِلُ عِنْدَ الْمَنَارَةِ الْبَيْضَاءِ شَرْقِيَّ دِمَشْقَ، بَيْنَ مَهْرُودَتَيْنِ، وَاضِعًا كَفَّيْهِ عَلَى أَجْنِحَةِ مَلَكَيْنِ، إِذَا طَأْطَأَ رَأْسَهُ قَطَرَ، وَإِذَا رَفَعَهُ تَحَدَّرَ مِنْهُ جُمَانٌ كَاللُّؤْلُؤِ، فَلَا يَحِلُّ لِكَافِرٍ يَجِدُ رِيحَ نَفَسِهِ إِلَّا مَاتَ، وَنَفَسُهُ يَنْتَهِي حَيْثُ يَنْتَهِي طَرْفُهُ، فَيَطْلُبُهُ حَتَّى يُدْرِكَهُ بِبَابِ لُدٍّ، فَيَقْتُلُهُ، ثُمَّ يَأْتِي عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ قَوْمٌ قَدْ عَصَمَهُمُ اللهُ مِنْهُ، فَيَمْسَحُ عَنْ وُجُوهِهِمْ وَيُحَدِّثُهُمْ بِدَرَجَاتِهِمْ فِي الْجَنَّةِ، فَبَيْنَمَا هُوَ كَذَلِكَ إِذْ أَوْحَى اللهُ



إِلَى عِيسَى: إِنِّي قَدْ أَخْرَجْتُ عِبَادًا لِي، لَا يَدَانِ لِأَحَدٍ بِقِتَالِهِمْ، فَحَرِّزْ عِبَادِي إِلَى الطُّورِ [ص:2254] وَيَبْعَثُ اللهُ يَأْجُوجَ وَمَأْجُوجَ، وَهُمْ مِنْ كُلِّ حَدَبٍ يَنْسِلُونَ، فَيَمُرُّ أَوَائِلُهُمْ عَلَى بُحَيْرَةِ طَبَرِيَّةَ فَيَشْرَبُونَ مَا فِيهَا، وَيَمُرُّ آخِرُهُمْ فَيَقُولُونَ: لَقَدْ كَانَ بِهَذِهِ مَرَّةً مَاءٌ، وَيُحْصَرُ نَبِيُّ اللهِ عِيسَى وَأَصْحَابُهُ، حَتَّى يَكُونَ رَأْسُ الثَّوْرِ لِأَحَدِهِمْ خَيْرًا مِنْ مِائَةِ دِينَارٍ لِأَحَدِكُمُ الْيَوْمَ، فَيَرْغَبُ نَبِيُّ اللهِ عِيسَى وَأَصْحَابُهُ، فَيُرْسِلُ اللهُ عَلَيْهِمُ النَّغَفَ فِي رِقَابِهِمْ، فَيُصْبِحُونَ فَرْسَى كَمَوْتِ نَفْسٍ وَاحِدَةٍ، ثُمَّ يَهْبِطُ نَبِيُّ اللهِ عِيسَى وَأَصْحَابُهُ إِلَى الْأَرْضِ، فَلَا يَجِدُونَ فِي الْأَرْضِ مَوْضِعَ شِبْرٍ إِلَّا مَلَأَهُ زَهَمُهُمْ وَنَتْنُهُمْ، فَيَرْغَبُ نَبِيُّ اللهِ عِيسَى وَأَصْحَابُهُ إِلَى اللهِ، فَيُرْسِلُ اللهُ طَيْرًا كَأَعْنَاقِ الْبُخْتِ فَتَحْمِلُهُمْ فَتَطْرَحُهُمْ حَيْثُ شَاءَ اللهُ، ثُمَّ يُرْسِلُ اللهُ مَطَرًا لَا يَكُنُّ مِنْهُ بَيْتُ مَدَرٍ وَلَا وَبَرٍ، فَيَغْسِلُ الْأَرْضَ حَتَّى يَتْرُكَهَا كَالزَّلَفَةِ، ثُمَّ يُقَالُ لِلْأَرْضِ: أَنْبِتِي ثَمَرَتَكِ، وَرُدِّي بَرَكَتَكِ، فَيَوْمَئِذٍ تَأْكُلُ الْعِصَابَةُ مِنَ الرُّمَّانَةِ، وَيَسْتَظِلُّونَ بِقِحْفِهَا، وَيُبَارَكُ فِي الرِّسْلِ، حَتَّى أَنَّ اللِّقْحَةَ مِنَ الْإِبِلِ لَتَكْفِي الْفِئَامَ مِنَ النَّاسِ، وَاللِّقْحَةَ مِنَ الْبَقَرِ لَتَكْفِي الْقَبِيلَةَ مِنَ النَّاسِ وَاللِّقْحَةَ مِنَ الْغَنَمِ لَتَكْفِي الْفَخِذَ مِنَ النَّاسِ، فَبَيْنَمَا هُمْ كَذَلِكَ إِذْ بَعَثَ اللهُ رِيحًا طَيِّبَةً، فَتَأْخُذُهُمْ تَحْتَ آبَاطِهِمْ، فَتَقْبِضُ رُوحَ كُلِّ مُؤْمِنٍ وَكُلِّ مُسْلِمٍ، وَيَبْقَى شِرَارُ النَّاسِ، يَتَهَارَجُونَ فِيهَا تَهَارُجَ الْحُمُرِ، فَعَلَيْهِمْ تَقُومُ السَّاعَةُ". (صحیح مسلم، کتاب الفتن، باب ذکر الدجال)

**ترجمہ:**

ابوخیثمہ زہیر بن حرب، ولید بن مسلم، عبدالرحمن بن یزید بن جابر، یحییٰ بن جارب طائیؓ حضرت نواسؓ بن سمعان سے روایت ہے کہ ایک صبح رسول اللہ ﷺ نے دجال کا ذکر کیا تو آپ ﷺ نے نے کبھی تحقیر کی (یعنی گھٹایا) اور کبھی بڑا کر کے بیان فرمایا یہاں تک کہ ہم نے گمان کیا کہ وہ کھجوروں کے ایک جھنڈ میں ہے پس جب ہم شام کو آپ ﷺ کے

پاس حاضر ہوئے تو آپ ﷺ نے ہم سے اس بارے میں معلوم کرلیا تو فرمایا تمہارا کیا حال ہے؟ ہم نے عرض کیا اے اللہ کے رسول آپ ﷺ نے صبح دجال کا ذکر کیا اور اس میں آپ ﷺ نے کبھی تحقیر کی اور کبھی اس فتنہ کو بڑا کر کے بیان کیا یہاں تک کہ ہم نے گمان کیا کہ وہ کھجوروں کے ایک جھنڈ میں ہے تو آپ ﷺ نے فرمایا میں تمہارے بارے میں دجال کے علاوہ دوسرے فتنوں کا زیادہ خوف کرتا ہوں اگر وہ میری موجودگی میں ظاہر ہوگیا تو تمہارے بجائے میں اس کا مقابلہ کروں گا اور اگر میری غیر موجودگی میں ظاہر ہوا تو ہر شخص خود اس سے مقابلہ کرنے والا ہوگا اور اللہ ہر مسلمان پر میرا خلیفہ اور نگہبان ہوگا بے شک دجال نوجوان گھنگریالے بالوں والا اور پھولی ہوئی آنکھ والا ہوگا گویا کہ میں اسے عبدالعزی بن قطن کے ساتھ تشبیہ دیتا ہوں پس تم میں سے جو کوئی اسے پالے تو چاہئے کہ اس پر سورت کہف کی ابتدائی آیات کی تلاوت کرے بے شک اس کا خروج شام اور عراق کے درمیان سے ہوگا پھر وہ اپنے دائیں اور بائیں جانب فساد برپا کرے گا اے اللہ کے بندو ثابت قدم رہنا ہم نے عرض کیا اے اللہ کے رسول وہ زمین میں کتنا عرصہ رہے گا آپ ﷺ نے فرمایا چالیس دن اور ایک دن سال کے برابر اور ایک دن مہینہ کے برابر اور ایک دن ہفتہ کے برابر ہوگا اور باقی ایام تمہارے عام دنوں کے برابر ہوں گے ہم نے عرض کیا اے اللہ کے رسول وہ دن جو سال کے برابر ہوگا کیا اس میں ہمارے لئے ایک دن کی نمازیں پڑھنا کافی ہوں گیں آپ ﷺ نے فرمایا نہیں بلکہ تم ایک سال کی نمازوں کا اندازہ کر لینا ہم نے عرض کیا اے اللہ کے رسول اس کی زمین میں چلنے کی تیزی کیا ہوگی آپ نے فرمایا اس بادل کی طرح جسے پیچھے سے ہوا دھکیل رہی ہو پس وہ ایک قوم کے پاس آئے گا اور انہیں دعوت دے گا تو وہ اس پر ایمان لے آئیں گے اور اس کی دعوت قبول کرلیں گے پھر وہ آسمان کو حکم دے گا تو وہ بارش برسائے گا اور زمین سبزہ اگائے گی اور اسے چرنے والے جانور شام کے وقت آئیں گے تو ان کے کوہان پہلے سے لمبے تھن بڑے اور کوکھیں تنی ہوئی ہوں گی پھر وہ ایک اور قوم کے پاس جائے گا اور انہیں دعوت دے گا وہ اس کے قول کو رد کردیں گے تو وہ اس سے واپس لوٹ آئے گا پس وہ قحط زدہ ہو جائیں گے کہ ان کے پاس دن کے مالوں میں سے کچھ بھی نہ رہے گا اور اسے کہے گا کہ اپنے خزانے کو نکال دے تو زمین کے خزانے اس کے پاس آئیں گے۔ جیسے شہد کی مکھیاں اپنے سرداروں کے پاس آتی ہیں، پھر وہ ایک کڑیل اور کامل الشباب آدمی کو بلائے گا اور اسے تلوار مار کر اس کے دو ٹکڑے کر دے گا اور دونوں ٹکڑوں کو علیحدہ علیحدہ کر کے ایک تیر کی مسافت پر رکھ دے گا، پھر وہ اس (مردہ) کو آواز دے گا تو وہ زندہ ہو کر چمکتے ہوئے چہرے کے ساتھ ہنستا ہوا آئے گا۔ دجال کے اسی افعال کے دوران اللہ تعالیٰ عیسیٰ بن مریم علیہما السلام کو بھیجے گا، وہ دمشق کے مشرق میں سفید منارے کے پاس زرد رنگ کے حلے پہنے ہوئے دو فرشتوں کے کندھوں پر ہاتھ رکھے ہوئے اتریں گے جب وہ اپنے سر کو جھکائیں گے تو اس سے قطرے گریں گے اور جب اپنے سر کو اٹھائیں گے تو اس سے سفید موتیوں کی طرح قطرے ٹپکیں گے اور جو کافر بھی ان کی خوشبو سونگھے گا وہ مرے بغیر رہ نہ سکے گا اور ان کی



خوشبو وہاں تک پہنچے گی جہاں تک ان کی نظر جائے گی۔ پس حضرت مسیح علیہ السلام (دجال کو) طلب کریں گے، اسے باب لد پر پائیں گے تو اسے قتل کر دیں گے، پھر عیسیٰ بن مریم علیہما السلام کے پاس وہ قوم آئے گی جسے اللہ نے دجال سے محفوظ رکھا تھا، پس عیسیٰ علیہ السلام ان کے چہروں کو صاف کریں گے اور انہیں جنت میں ملنے والے ان کے درجات بتائیں گے۔ پس اسی دوران حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر اللہ رب العزت وحی نازل فرمائیں گے کہ تحقیق میں نے اپنے ایسے بندوں کو نکالا ہے کہ کسی کو ان کے ساتھ لڑنے کی طاقت نہیں۔ پس آپ میرے بندوں کو حفاظت کے لئے طور کی طرف لے جائیں اور اللہ تعالیٰ یاجوج ماجوج کو بھیجے گا اور وہ ہر اونچائی سے نکل پڑیں گے، ان کی اگلی جماعتیں بحیرہ طبری پر سے گزریں گی اور اس کا سارا پانی پی جائیں گے اور ان کی آخری جماعتیں گزریں گی تو کہیں گی کہ اس جگہ کسی وقت پانی موجود تھا اور اللہ کے نبی عیسیٰ علیہ السلام اور ان کے ساتھ محصور ہو جائیں گے، یہاں تک کہ ان میں کسی ایک کے لئے بیل کی سری بھی تم میں سے کسی ایک کے لئے آج کل کے سو دینار سے افضل و بہتر ہوگی۔ پھر اللہ کے نبی عیسیٰ علیہ السلام اور ان کے ساتھی اللہ سے دعا کریں گے تو اللہ تعالیٰ یاجوج ماجوج کی گردنوں میں ایک کیڑا پیدا کرے گا، وہ ایک جان کی موت کی طرح سب کے سب یک لخت مر جائیں گے، پھر اللہ کے نبی عیسیٰ علیہ السلام اور ان کے ساتھی زمین کی طرف اتریں گے تو زمین میں ایک بالشت کی جگہ بھی یاجوج ماجوج کی علامات اور بدبو سے انہیں خالی نہ ملے گی۔ پھر اللہ کے نبی عیسیٰ علیہ السلام اور ان کے ساتھی دعا کریں گے تو اللہ تعالیٰ بختی اونٹوں کی گردنوں کے برابر پرندے بھیجیں گے جو انہیں اٹھا کر لے جائیں گے اور جہاں اللہ چاہے وہ انہیں پھینک دیں گے پھر اللہ تعالیٰ بارش بھیجے گا جس سے ہر مکان خواہ وہ مٹی کا ہو یا بالوں کا آئینہ کی طرح صاف ہو جائے گا اور زمین مثل باغ یا حوض کے دھل جائے گی۔ پھر زمین سے کہا جائے گا: اپنے پھل کو اگا دے اور اپنی برکت کو لوٹا دے، پس ان دنوں ایسی برکت ہوگی کہ ایک انار کو ایک پوری جماعت کھائے گی اور اس کے چھلکے میں سایہ حاصل کرے گی اور دودھ میں اتنی برکت دے دی جائے گی کہ ایک دودھ دینے والی گائے قبیلہ کے لوگوں کے لئے کافی ہو جائے گی اور ایک دودھ دینے والی اونٹنی ایک بڑی جماعت کے لئے کافی ہوگی اور ایک دودھ دینے والی بکری پوری گھرانے کے لئے کفایت کر جائے گی، اسی دوران اللہ تعالیٰ ایک پاکیزہ ہوا بھیجے گا جو لوگوں کی بغلوں کے نیچے تک پہنچ جائے گی، پھر ہر مسلمان اور ہر مومن کی روح قبض کرلی جائے گی اور بدلوگ ہی باقی رہ جائیں گے، جو گدھوں کی طرح کھلے بندوں جماع کریں گے، پس انہیں پر قیامت قائم ہوگی۔

خدام اور احباب اور یا تاجر اور یا وکلاء اور یا نو تعلیم یافتہ انگریزی خوان اور یا ایسے نیک نام علماء اور فضلاء اور دیگر شرفاء ہیں جو کسی وقت سرکار انگریزی کی نوکری کر چکے ہیں یا اب نوکری پر ہیں یا ان کے اقارب اور رشتہ دار اور دوست ہیں۔ جو اپنے بزرگ مخدوموں سے اثر پذیر ہیں اور یا سجّادہ نشینان غریب طبع۔ غرض یہ ایک ایسی جماعت ہے جو سرکار انگریزی کی نمک پروردہ اور نیک نامی حاصل کردہ اور مورد مراحم گورنمنٹ ہیں۔ اور یا وہ لوگ جو میرے اقارب یا خدام میں سے ہیں ان کے علاوہ ایک بڑی تعداد علماء کی ہے جنہوں نے میری اتباع میں اپنے وعظوں سے ہزاروں دلوں میں گورنمنٹ کے احسانات جما دیئے ہیں اور میں مناسب دیکھتا ہوں کہ ان میں سے اپنے چند مریدوں کے نام بطور نمونہ آپ کے ملاحظہ کے لئے ذیل میں لکھ دوں۔

(۵) میرا اس درخواست سے جو حضور کی خدمت میں مع اسماء مریدین روانہ کرتا ہوں۔ مدعا یہ ہے کہ اگرچہ میں ان خدمات خاصہ کے لحاظ سے جو میں نے اور میرے بزرگوں نے محض صدق دل اور اخلاص اور جوش وفاداری سے سرکار انگریزی کی خوشنودی کے لئے کی ہیں **عنایت خاص کا مستحق ہوں**۔ لیکن یہ سب امور گورنمنٹ عالیہ کی توجہات پر چھوڑ کر بالفعل **ضروری استغاثہ یہ ہے** کہ مجھے متواتر اس بات کی خبر ملی ہے کہ بعض حاسد بد اندیش جو بوجہ اختلاف عقیدہ یا کسی اور وجہ سے مجھ سے بغض اور عداوت رکھتے ہیں یا جو میرے دوستوں کے دشمن ہیں میری نسبت اور میرے دوستوں کی نسبت **خلاف واقعہ** امور گورنمنٹ کے معزز حکام تک پہنچاتے ہیں اس لئے اندیشہ ہے کہ ان کی ہر روز کی مفتریانہ کارروائیوں سے گورنمنٹ عالیہ کے دل میں بدگمانی پیدا ہو کر وہ **تمام جانفشانیاں** پچاس سالہ میرے والد مرحوم میرزا غلام مرتضٰی اور میرے حقیقی بھائی مرزا غلام قادر مرحوم کی جن کا تذکرہ سرکاری چٹھیات اور سر لیپل گرفن کی کتاب تاریخ رئیسان پنجاب میں ہے اور نیز میری قلم کی وہ خدمات جو

سکین نمبر 1 صفحہ نمبر 9 پر دیکھئے



میری اٹھارہ سال کی تالیفات سے ظاہر ہیں۔ سب کی سب **ضائع اور برباد نہ جائیں** اور خدانخواستہ سرکار انگریزی اپنے ایک **قدیم وفادار** اور خیر خواہ خاندان کی نسبت کوئی **تکدّر خاطر** اپنے دل میں پیدا کرے۔ اس بات کا علاج تو غیر ممکن ہے کہ ایسے لوگوں کا منہ بند کیا جائے جو اختلاف مذہبی کی وجہ سے یا نفسانی حسد اور بغض اور کسی ذاتی غرض کے سبب سے **جھوٹی مخبری** پر کمر بستہ ہو جاتے ہیں صرف یہ **التماس ہے** کہ سرکار دولت مدار ایسے خاندان کی نسبت جس کو پچاس[۵۰] برس کے متواتر تجربہ سے ایک وفادار **جان نثار** خاندان **ثابت** کر چکی ہے اور جس کی نسبت گورنمنٹ عالیہ کے معزز حکّام نے ہمیشہ مستحکم رائے سے اپنی **چٹھیات** میں یہ گواہی دی ہے کہ وہ قدیم سے سرکار انگریزی کے پکے خیر خواہ اور خدمت گذار ہیں۔ **اس خود کاشتہ پودہ** کی نسبت نہایت حزم اور احتیاط اور تحقیق اور توجہ سے کام لے اور اپنے ماتحت حکام کو اشارہ فرمائے کہ وہ بھی اس خاندان کی ثابت شدہ وفاداری اور اخلاص کا لحاظ رکھ کر مجھے اور میری جماعت کو ایک **خاص عنایت** اور مہربانی کی نظر سے دیکھیں۔ ہمارے خاندان نے سرکار انگریزی کی راہ میں اپنے خون بہانے اور **جان دینے سے فرق نہیں کیا اور نہ اب فرق ہے۔ لہٰذا ہمارا حق ہے** کہ ہم خدمات گذشتہ کے لحاظ سے سرکار دولت مدار کی **پوری عنایات اور خصوصیت توجہ کی درخواست کریں** تا ہر ایک شخص بے وجہ ہماری آبروریزی کے لئے دلیری نہ کر سکے۔ اب کسی قدر اپنی جماعت کے نام ذیل میں لکھتا ہوں:۔

۱ خانصاحب نواب محمد علی خان صاحب رئیس مالیر کوٹلہ جن کے خاندان کی خدمات گورنمنٹ عالیہ کو معلوم ہیں۔
۲ مولوی سید محمد عسکری خان صاحب رئیس کڑا ضلع الٰہ آباد پنشنر ڈپٹی کلکٹر و نائب مدار المہام ریاست بھوپال جن کی نمایاں خدمات پر سرکار سے لقب عطا ہوا۔ اور چٹھیات خوشنودی ملیں۔
۳ مرزا خدا بخش صاحب اتالیق نواب محمد علی خان صاحب ... 

۳ مرزا خدا بخش صاحب ایچ پی سابق مترجم چیف کورٹ پنجاب حال تحصیلدار علاقہ نواب محمد علی خاں صاحب ریاست مالیر کوٹلہ
۴ منشی نبی بخش صاحب سب ہیڈ دفتر اگزیمینر ریلوے لاہور
۵ بابو عبد الرحمٰن صاحب کلرک دفتر لوکو محکمہ ریلوے لاہور
۶ مولوی سید تفضل حسین صاحب ڈپٹی کلکٹر علی گڑھ ضلع فرخ آباد
۷ میاں چراغ الدین صاحب پبلک ورکس ڈیپارٹمنٹ پنجاب و رئیس لاہور

سکین نمبر 1 صفحہ نمبر 9 پر دیکھئے

تیرے عہدِ سلطنت سے زیادہ پُر امن اور کونسا عہد سلطنت ہوگا جس میں مسیح موعود آئے گا؟ اے ملکہ معظمہ تیرے وہ پاک ارادے ہیں جو آسمانی مدد کو اپنی طرف کھینچ رہے ہیں اور تیری نیک نیتی کی کشش ہے جس سے آسمان رحمت کے ساتھ زمین کی طرف جھکتا جاتا ہے اس لئے تیرے عہد سلطنت کے سوا اور کوئی بھی عہد سلطنت ایسا نہیں ہے جو مسیح موعود کے ظہور کے لئے موزوں ہو۔ سو خدا نے تیرے نورانی عہد میں آسمان سے ایک نور نازل کیا کیونکہ نور نور کو اپنی طرف کھینچتا اور تاریکی تاریکی کو کھینچتی ہے اے مبارک اور با اقبال ملکۂ زمان جن کتابوں میں مسیح موعود کا آنا لکھا ہے ان کتابوں میں صریح تیرے پُر امن عہد کی طرف اشارات پائے جاتے ہیں مگر ضرور تھا کہ اسی طرح مسیح موعود دنیا میں آتا جیسا کہ ایلیا نبی یوحنّا کے لباس میں آیا تھا یعنی یوحنّا ہی اپنی خُو اور طبیعت سے خدا کے نزدیک ایلیا بن گیا۔ سو اِس جگہ بھی ایسا ہی ہوا کہ ایک کو تیرے بابرکت زمانہ میں عیسیٰ (علیہ السلام) کی خُو اور طبیعت دی گئی۔ اِس لئے وہ مسیح کہلایا اور ضرور تھا کہ وہ آتا کیونکہ خدا کے پاک نوشتوں کا ٹلنا ممکن نہیں۔ اے ملکہ معظمہ اے تمام رعایا کی فخر یہ قدیم سے عادت اللہ ہے کہ جب شاہِ وقت نیک نیّت اور رعایا کی بھلائی چاہنے والا ہو تو وہ جب اپنی طاقت کے موافق امن عامہ اور نیکی پھیلانے کے انتظام کر چکتا ہے اور رعیت کی اندرونی پاک تبدیلیوں کے لئے اس کا دل دردمند ہوتا ہے تو آسمان پر اس کی مدد کے لئے رحمت الٰہی جوش مارتی ہے اور اس کی ہمت اور خواہش کے مطابق کوئی روحانی انسان زمین پر بھیجا جاتا ہے اور اُس کامل ریفارمر کے وجود کو اس عادل بادشاہ کی نیک نیتی اور ہمت اور ہمدردی عامہ خلائق پیدا کرتی ہے۔ یہ تب ہوتا ہے کہ جب ایک عادل بادشاہ ایک زمینی منجّی کی صورت

سکین نمبر 2 صفحہ نمبر 9 پر دیکھئے



اور پھر دوسرا **شکر** یہ ہے کہ وہ خدا جو کبھی اپنے وجود کو بے دلیل نہیں چھوڑتا وہ جیسا کہ تمام نبیوں پر ظاہر ہوا اور ابتدا سے زمین کو تاریکی میں پا کر روشن کرتا آیا ہے **اس نے اس زمانہ کو بھی اپنے فیض سے محروم نہیں رکھا**۔ بلکہ جب دنیا کو آسمانی روشنی سے دور پایا تب اس نے چاہا کہ زمین کی سطح کو ایک **نئی معرفت** سے منوّر کرے اور نئے **نشان** دکھائے اور زمین کو روشن کرے۔

## سو اس نے مجھے بھیجا

**اور میں اس کا شکر کرتا ہوں کہ اس نے مجھے ایک ایسی گورنمنٹ کے سایۂ رحمت کے نیچے جگہ دی جس کے زیر سایہ میں بڑی آزادی سے اپنا کام نصیحت اور وعظ کا ادا کر رہا ہوں۔ اگرچہ اس محسن گورنمنٹ کا ہر ایک پر رعایا میں سے شکر واجب ہے مگر میں خیال کرتا ہوں کہ مجھ پر سب سے زیادہ واجب ہے کیونکہ یہ میرے اعلیٰ مقاصد جو جناب قیصرہ ہند**

سکین نمبر 3 صفحہ نمبر 9 پر دیکھئے

**کی حکومت کے سایہ کے نیچے انجام پذیر ہو رہے ہیں ہرگز ممکن نہ تھا کہ وہ کسی اور گورنمنٹ کے زیر سایہ انجام پذیر ہو سکتے۔ اگرچہ وہ کوئی اسلامی گورنمنٹ ہی ہوتی۔**

اب میں حضور ملکہ معظمہ میں زیادہ مصدع اوقات ہونا نہیں چاہتا۔ اور اس دعا پر یہ عریضہ ختم کرتا ہوں۔ کہ

اے قادر و کریم اپنے فضل و کرم سے ہماری ملکہ معظمہ کو خوش رکھ جیسا کہ ہم اس کے سایۂ عاطفت کے نیچے خوش ہیں۔ اور اس سے نیکی کر جیسا کہ ہم اس کی نیکیوں اور احسانوں کے نیچے زندگی بسر کر رہے ہیں۔ اور ان معروضات پر کریمانہ توجہ کرنے کے لئے اس کے دل میں آپ الہام کر کہ ہر ایک قدرت اور طاقت تجھی کو ہے۔

آمین ثم آمین

**الملتمس**

خاکسار **میرزا غلام احمد** از قادیان

ضلع گورداسپورہ پنجاب

سکین نمبر 3 صفحہ نمبر 9 پر دیکھئے



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

## یہ عریضۂ مبارکبادی

اس شخص کی طرف سے ہے جو یسوع مسیح کے نام پر طرح طرح کی بدعتوں سے دنیا کو چھڑانے کیلئے آیا ہے۔ جس کا مقصد یہ ہے کہ امن اور نرمی کے ساتھ دنیا میں سچائی قائم کرے اور لوگوں کو اپنے پیدا کنندہ سے سچی محبت اور بندگی کا طریق سکھائے۔ اور اپنے بادشاہ ملکہ معظمہ سے جس کی وہ رعایا ہیں سچی اطاعت کا طریق سمجھائے۔ اور بنی نوع میں باہمی سچی ہمدردی کرنے کا سبق دیوے۔ اور نفسانی کینوں اور جوشوں کو درمیان سے اٹھائے اور ایک پاک صلح کاری کو خدا کے نیک نیت بندوں میں قائم کرے جس کی نفاق سے ملونی نہ ہو اور یہ نوشتہ ایک ہدیہ شکر گذاری ہے کہ **جو عالی جناب قیصرہ ہند ملکہ معظمہ والی انگلستان و ہند دام اقبالھا بالقابھا کے حضور میں بتقریب جلسہ جوبلی شصت سالہ بطور مبارکباد پیش کیا گیا ہے۔**

مبارک! مبارک!! مبارک!!!

سکین نمبر 4 صفحہ نمبر 10 پر دیکھئے

اس خدا کا شکر ہے جس نے آج ہمیں یہ عظیم الشان خوشی کا دن دکھلایا کہ ہم نے اپنی ملکہ معظّمہ قیصرہ ہند و انگلستان کی شصت سالہ جوبلی کو دیکھا۔ جس قدر اس دن کے آنے سے مسرت ہوئی کون اس کو اندازہ کر سکتا ہے؟ ہماری محسنہ قیصرہ مبارکہ کو ہماری طرف سے خوشی اور شکر سے بھری ہوئی مبارکباد پہنچے۔ خدا ملکہ معظّمہ کو ہمیشہ خوشی سے رکھے!

وہ خدا جو زمین کو بنانے والا اور آسمانوں کو اونچا کرنے والا اور چمکتے ہوئے سورج اور چاند کو ہمارے لئے کام میں لگانے والا ہے۔ اس کی جناب میں ہم دعا کرتے ہیں کہ وہ ہماری ملکہ معظّمہ قیصرہ ہند کو جو اپنی رعایا کی مختلف اقوام کو کنار عاطفت میں لئے ہوئے ہے جس کے ایک وجود سے کروڑہا انسانوں کو آرام پہنچ رہا ہے تادیر گاہ سلامت رکھے اور ایسا ہو کہ جلسۂ جوبلی کی تقریب پر (جس کی خوشی سے کروڑہا دل برٹش انڈیا اور انگلستان کے جوش نشاط میں ان پھولوں کی طرح حرکت کر رہے ہیں جو نسیم صبا کی ٹھنڈی ہوا سے شگفتہ ہو کر پرندوں کی طرح اپنے پروں کو ہلاتے ہیں) جس زور شور سے زمین مبارکبادی کیلئے اچھل رہی ہے ایسا ہی آسمان بھی اپنے آفتاب و ماہتاب اور تمام ستاروں کے ساتھ مبارکبادیاں دیوے! اور عنایت صمدی ایسا کرے کہ جیسا کہ ہماری عالی شان محسنہ ملکہ معظّمہ والی ہند و انگلستان اپنی رعایا کے تمام بوڑھوں اور بچوں کے دلوں میں ہر دلعزیز ہے ویسا ہی آسمانی فرشتوں کے دلوں میں بھی ہر دلعزیز ہو جائے۔ وہ قادر جس نے بیشمار دنیوی برکتیں اسکو عطا کیں دینی برکتوں سے بھی اسے مالامال کرے۔ وہ رحیم جس نے اس جہان میں اسکو خوش رکھا اگلے جہان میں بھی خوشی کے سامان اس کیلئے عطا کرے۔ خدا کے کاموں سے کیا بعید ہے کہ ایسا مبارک وجود جس سے کروڑہا بلکہ بے شمار نیکی کے کام ہوئے اور ہو رہے ہیں اس کے ہاتھ سے یہ آخری نیکی بھی ہو جائے

سکین نمبر 4 صفحہ نمبر 10 پر دیکھئے





ایک **ظلم عظیم** ہے۔ میں ایک ایسے خاندان سے ہوں کہ جو اس گورنمنٹ کا پکّا خیر خواہ ہے۔ میرا والد **میرزا غلام مُرتضٰی** گورنمنٹ کی نظر میں ایک **وفادار** اور خیر خواہ آدمی تھا جن کو دربار گورنری میں کرسی ملتی تھی اور جن کا ذکر مسٹر گریفن صاحب کی تاریخ رئیسان پنجاب میں ہے اور **۱۸۵۷ء** میں انہوں نے اپنی طاقت سے بڑھ کر سرکار انگریزی کو مدد دی تھی یعنی **پچاس** سوار اور گھوڑے بہم پہنچا کر عین زمانہ **غدر** کے وقت سرکار انگریزی کی امداد میں دیئے تھے۔ ان خدمات کی وجہ سے جو چٹھیاتِ خوشنودی حکام ان کو ملی تھیں۔ مجھے افسوس ہے کہ بہت سی ان میں سے گم ہو گئیں مگر تین چٹھیات جو مدت سے چھپ چکی ہیں ان کی نقلیں حاشیہ میں درج کی گئی ہیں ☆۔ پھر میرے والد صاحب کی وفات

---

Translation of Certificate of
J. M. Wilson

To,

Mirza Ghulam Murtaza Khan
Chief of Qadian

I have persued your application reminding me of your and your family's past services and rights I am well aware that since the introduction of the British Govt. you and your family have certainly remained devoted faithful and steady subjects and that your rights are really worthy of regard. In every respect you may rest assured and satisfied that the

نقل مراسلہ

(ولسن صاحب)

نمبر ۳۵۳

تہور پناہ شجاعت دستگاہ مرزا غلام مرتضٰی رئیس قادیان حفظہ

عریضہ شما مشعر بریاد دہانی خدمات و حقوق خود و خاندان خود بملاحظہ حضور اینجانب در آمد ماخوب میدانیم کہ بلاشک شما و خاندان شما از ابتدائے دخل و حکومت سرکار انگریزی جان نثار وفا کیش ثابت قدم ماندہ اید۔ و حقوق شما در اصل قابل قدر اند۔ بہر نہج تسلی و تشفی دارید۔ سرکار انگریزی حقوق و

سکین نمبر 5 صفحہ نمبر 10 پر دیکھئے

میرے مخالف حضرت عیسیٰ ابن مریم کی نسبت کہتے ہیں کہ وہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد دوبارہ دنیا میں آئیں گے۔ اور چونکہ وہ نبی ہیں اس لئے ان کے آنے پر بھی وہی اعتراض ہوگا جو مجھ پر کیا جاتا ہے یعنی یہ کہ خاتم النبیین کی مہر ختمیت ٹوٹ جائے گی۔ مگر میں کہتا ہوں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد جو درحقیقت خاتم النبیین تھے مجھے رسول اور نبی کے لفظ سے پکارے جانا کوئی اعتراض کی بات نہیں۔ اور نہ اس سے مہر ختمیت ٹوٹتی ہے کیونکہ میں بارہا بتلا چکا ہوں کہ میں بموجب آیت وَاٰخَرِیْنَ مِنْهُمْ لَمَّا یَلْحَقُوْا بِهِمْ بروزی طور پر وہی نبی خاتم الانبیاء ہوں اور خدا نے آج سے بیس برس پہلے براہین احمدیہ میں میرا نام **محمد** اور **احمد** رکھا ہے اور مجھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہی وجود قرار دیا ہے پس اس طور سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم الانبیاء ہونے میں میری نبوت سے کوئی تزلزل نہیں آیا کیونکہ ظل اپنے اصل سے علیحدہ نہیں ہوتا اور چونکہ میں ظلی طور پر محمد ہوں صلی اللہ علیہ وسلم پس اس طور سے خاتم النبیین کی مُہر نہیں ٹوٹی کیونکہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت محمد تک ہی محدود رہی یعنی بہرحال محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہی نبی رہا نہ اور کوئی یعنی جبکہ میں بروزی طور پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہوں اور بروزی رنگ میں تمام کمالات محمدی مع نبوت محمدیہ کے میرے آئینہ ظلیت میں منعکس ہیں تو پھر کونسا الگ انسان ہوا جس نے علیحدہ طور پر نبوت کا دعویٰ کیا۔ بھلا اگر مجھے قبول نہیں کرتے تو یوں سمجھ لو کہ تمہاری حدیثوں میں لکھا ہے کہ مہدی موعود خَلق اور خُلق میں ہمرنگ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہوگا اور اس کا اسم آنجناب کے اسم سے مطابق ہوگا یعنی اس کا نام بھی محمد اور احمد ہوگا اور اس کے اہل بیت میں سے ہوگا☆ اور بعض حدیثوں میں ہے کہ مجھ میں سے ہوگا۔ یہ عمیق اشارہ اس بات کی طرف ہے کہ وہ روحانیت کے رو سے اسی نبی میں سے نکلا ہوا ہوگا اور اسی کی روح کا روپ ہوگا اس پر نہایت قوی قرینہ یہ ہے کہ جن الفاظ کے ساتھ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تعلق بیان کیا یہاں تک کہ دونوں کے نام ایک کر دیئے ان الفاظ سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس موعود کو اپنا بروز بیان فرمانا چاہتے ہیں جیسا کہ حضرت موسیٰ کا یشوعا بروز تھا اور بروز

☆ حاشیہ: یہ بات میرے اجداد کی تاریخ سے ثابت ہے کہ ایک دادی ہماری شریف خاندان سادات سے اور بنی فاطمہ میں سے تھی اس کی تصدیق آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی کی اور خواب میں مجھے فرمایا کہ سلمان منا اهل البیت علی مشرب الحسن۔ میرا نام سلمان رکھا یعنی دو سِلم۔ اور سِلم عربی میں صلح کو کہتے ہیں یعنی مقدر ہے کہ دو صلح میرے ہاتھ پر ہوں گی۔ ایک اندرونی کہ جو اندرونی بغض اور شحنا کو دور کرے گی دوسری بیرونی کہ جو بیرونی عداوت کے وجوہ کو پامال کر کے اور اسلام کی عظمت

سکین نمبر 6 صفحہ نمبر 21 پر دیکھئے



شخص کے نام ہیں جیسا کہ قرآن شریف میں اسی کی طرف اشارہ فرمایا ہے اور وہ یہ ہے وَاٰخَرِیْنَ مِنْهُمْ لَمَّا یَلْحَقُوْا بِهِمْ یعنی آنحضرتؐ کے اصحاب میں سے ایک اور فرقہ ہے جو ابھی ظاہر نہیں ہوا۔ یہ تو ظاہر ہے کہ اصحاب وہی کہلاتے ہیں جو نبی کے وقت میں ہوں اور ایمان کی حالت میں اس کی صحبت سے مشرف ہوں اور اس سے تعلیم اور تربیت پاویں۔ پس اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ آنے والی قوم میں ایک نبی ہوگا کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا بروز ہوگا اس لئے اس کے اصحاب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب کہلائیں گے اور جس طرح صحابہ رضی اللہ عنہم نے اپنے رنگ میں خدا تعالیٰ کی راہ میں دینی خدمتیں ادا کی تھیں وہ اپنے رنگ میں ادا کریں گے۔ بہرحال یہ آیت آخری زمانہ میں ایک نبی کے ظاہر ہونے کی نسبت ایک پیشگوئی ہے ورنہ کوئی وجہ نہیں کہ ایسے لوگوں کا نام اصحاب رسول اللہ رکھا جائے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد پیدا ہونے والے تھے جنہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو نہیں دیکھا۔ آیت ممدوحہ بالا میں یہ تو نہیں فرمایا و اخرین من الامّة بلکہ یہ فرمایا و اخرین منهم اور ہر ایک جانتا ہے کہ منهم کی ضمیر اصحاب رضی اللہ عنہم کی طرف راجع ہے۔ لہٰذا وہی فرقہ منهم میں داخل ہو سکتا ہے جس میں ایسا رسول موجود ہو کہ جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا بروز ہے اور خدا تعالیٰ نے آج سے چھبیس[۲۶] برس پہلے میرا نام براہین احمدیہ میں **محمد** اور **احمد** رکھا ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا بروز قرار دیا ہے اسی وجہ سے براہین احمدیہ میں لوگوں کو مخاطب کر کے فرما دیا ہے قُلْ اِنْ کُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْکُمُ اللّٰهُ اور نیز فرمایا ہے کلّ برکة من محمّد صلی اللّٰه علیه وسلم فتبارک من علّم وتعلّم اور اگر کوئی یہ کہے کہ کس طرح معلوم ہوا کہ حدیث لو کان الایمان معلّقًا بالثریّا لناله رجل من فارسٍ اس عاجز کے حق میں ہے اور کیوں جائز نہیں کہ اُمت محمدیہ میں سے کسی اور کے حق میں ہو تو اس کا جواب یہ ہے کہ براہین احمدیہ میں بار بار اس حدیث کا مصداق

سکین نمبر 7 صفحہ نمبر 21 پر دیکھئے

زیادہ کچھ بھی ظاہر نہیں کرے گا کہ میں مسلمان ہوں اور مسلمانوں کا امام ہوں۔ ماسوا اس کے اس میں کچھ شک نہیں کہ یہ عاجز خدائے تعالیٰ کی طرف سے اس امت کے لئے محدث ہو کر آیا ہے اور محدث بھی ایک معنے سے نبی ہی ہوتا ہے گو اس کے لئے نبوت تامہ نہیں مگر تاہم جزوی طور پر وہ ایک نبی ہی ہے کیونکہ وہ خدا تعالیٰ سے ہم کلام ہونے کا ایک شرف رکھتا ہے۔ امور غیبیہ اس پر ظاہر کئے جاتے ہیں اور رسولوں اور نبیوں کی وحی کی طرح اس کی وحی کو بھی دخل شیطان سے منزّہ کیا جاتا ہے اور مغز شریعت اس پر کھولا جاتا ہے اور بعینہٖ انبیا کی طرح مامور ہو کر آتا ہے اور انبیا کی طرح اس پر فرض ہوتا ہے کہ اپنے تئیں بآواز بلند ظاہر کرے اور اس سے انکار کرنے والا ایک حد تک مستوجب سزا ٹھہرتا ہے اور نبوت کے معنے بجز اس کے اور کچھ نہیں کہ امور متذکرہ بالا اس میں پائے جائیں۔

اور اگر یہ عذر پیش ہو کہ باب نبوّت مسدود ہے اور وحی جو انبیاء پر نازل ہوتی ہے اس پر مہر لگ چکی ہے۔ میں کہتا ہوں کہ نہ من کل الوجوہ باب نبوّت مسدود ہوا ہے اور نہ ہر یک طور سے وحی پر مہر لگائی گئی ہے بلکہ جزئی طور پر وحی اور نبوت کا اِس امت مرحومہ کے لئے ہمیشہ دروازہ کھلا ہے۔ مگر اس بات کو بحضور دل یاد رکھنا چاہیئے کہ یہ نبوت جس کا ہمیشہ کے لئے سلسلہ جاری رہے گا نبوّت تامہ نہیں ہے بلکہ جیسا کہ میں ابھی بیان کر چکا ہوں وہ صرف ایک جزئی نبوت ہے جو دوسرے لفظوں میں محدثیت کے اسم سے موسوم ہے جو انسان کامل کے اقتدا سے ملتی ہے جو مستجمع جمیع کمالات نبوت تامہ ہے یعنی ذات ستودہ صفات حضرت سیدنا ومولانا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم فاعلم ارشدک اللّٰہ تعالیٰ انّ النبی محدث والمحدّث نبی باعتبار حصول نوع من انواع النبوت و قد قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم لم یبق من النبوت الا المبشرات ای لم یبق من انواع النبوت الا نوع واحد وھی المبشرات من اقسام الرؤیا الصادقۃ والمکاشفات الصحیحۃ و الوحی الذی ینزل علی خواص الاولیاء وؔ النور الذی یتجلّی علیٰ

سکین نمبر 8 صفحہ نمبر 22 پر دیکھئے





سنہ ۱۸۸۳ء

اَلْفِتْنَۃُ ھٰھُنَا فَاصْبِرْ کَمَا صَبَرَ اُولُوالْعَزْمِ

اِس جگہ ایک فتنہ ہے سو اولوالعزم نبیوں کی طرح صبر کر

فَلَمَّا تَجَلّٰی رَبُّہٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَہٗ دَکًّا

جب خدا مشکلات کے پہاڑ پر تجلّی کرے گا تو اِنہیں پاش پاش کر دے گا

قُوَّۃُ الرَّحْمٰنِ لِعُبَیْدِ اللّٰہِ الصَّمَدِ

یہ خدا کی قوت ہے کہ جو اپنے بندے کے لئے وہ غنی مُطلق ظاہر کرے گا۔

مَقَامٌ لَا تَتَرَقَّی الْعَبْدُ فِیْہِ بِسَعْیِ الْاَعْمَالِ۔

یعنی عبداللہ الصمد ہونا ایک مقام ہے کہ جو بطریق موہبتِ خاص عطا ہے کوششوں سے حاصل نہیں ہو سکتا۔

یَا دَاوٗدُ عَامِلْ بِالنَّاسِ رِفْقًا وَّاِحْسَانًا۔ وَاِذَا حُیِّیْتُمْ بِتَحِیَّۃٍ فَحَیُّوْا بِاَحْسَنَ مِنْھَا۔ وَاَمَّا بِنِعْمَۃِ رَبِّکَ فَحَدِّثْ۔ یُوْمَسْٹ ڈُو واٹ آئی ٹولڈ یُو۔ [1] تم کو وہ کرنا چاہیئے جو مَیں نے فرمایا ہے۔ اُشْکُرْ نِعْمَتِیْ رَاَیْتَ خَدِیْجَتِیْ۔ اِنَّکَ الْیَوْمَ لَذُوْحَظٍّ عَظِیْمٍ اَنْتَ مُحَدَّثُ اللّٰہِ۔ فِیْکَ مَادَّۃٌ فَارُوْقِیَّۃٌ۔

اے داوٗد خلق اللہ کے ساتھ رفق اور احسان کے ساتھ معاملہ کر۔ اور سلام کا جواب احسن طور پر دے۔ اور اپنے رب کی نعمت کا لوگوں کے پاس ذکر کر۔ میری نعمت کا شکر کر کہ تو نے اُس کو قبل از وقت پایا۔ آج تجھے حظِ عظیم ہے۔ تو محدّث اللہ ہے۔ تجھ میں مادۂ فاروقی ہے۔

سَلَامٌ عَلَیْکَ یَا اِبْرَاھِیْمُ۔ اِنَّکَ الْیَوْمَ لَدَیْنَا مَکِیْنٌ اَمِیْنٌ۔ ذُوْعَقْلٍ مَتِیْنٍ۔ حِبُّ اللّٰہِ خَلِیْلُ اللّٰہِ اَسَدُ اللّٰہِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ۔ مَا وَدَّعَکَ رَبُّکَ وَمَا قَلٰی۔ اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ۔ اَلَمْ نَجْعَلْ لَّکَ سُھُوْلَۃً فِیْ کُلِّ اَمْرٍ۔ بَیْتُ الْفِکْرِ وَبَیْتُ الذِّکْرِ۔ وَمَنْ دَخَلَہٗ کَانَ اٰمِنًا۔

تیرے پر سلام ہے اے ابراہیم! تو آج ہمارے نزدیک صاحبِ مرتبہ اور امانت دار اور قوی العقل ہے اور دوستِ خدا ہے خلیل اللہ ہے۔ اسد اللہ ہے اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر درود بھیج۔

یعنی یہ اسی نبی کریمؐ کی متابعت کا نتیجہ ہے۔

اور بقیہ ترجمہ یہ ہے کہ خدا نے تجھ کو ترک نہیں کیا اور نہ وہ تجھ پر ناراض ہے۔ کیا ہم نے تیرا سینہ نہیں

[1] You must do what I told you.

سکین نمبر 9 صفحہ نمبر 22 پر دیکھئے

